# ساعات حقیقی

## ساعتوں کا ایک مخفی نظام

از: خالد اسحاق راٹھور

راٹھور پبلشرز، 2/11، محمد نگر، نزد جامعہ نعیمیہ، گڑھی شاہو، لاہور

# ساعات حقیقی

مصنف خالد اسحاق راٹھور

ایڈیٹر ماہنامہ راہنمائے عملیات

ماہر نجوم، پامسٹری، اعداد، جفر و عملیات

رابطہ: خالد اسحاق راٹھور، مکان 2، گلی 11، محمد نگر، نزد جامعہ نعیمیہ، گڑھی شاہو، لاہور

| | |
| --- | --- |
| نام کتاب | ساعات حقیقی |
| مصنف | خالد اسحاق راٹھور |
| ناشر | راٹھور پبلشرز، لاہور |
| اشاعت اول | 500 |
| سن اشاعت | 2000ء |
| قیمت | 90روپے |



مصنف و پبلشر

خالد اسحاق راٹھور

ایڈیٹر ماہنامہ راہنمائے عملیات

ماہر نجوم، پامسٹری، اعداد، جفر و عملیات

# فہرست مضامین

# علم ساعات

علم ساعات کیا ہے؟

علم ساعات دوسرے علوم مخفی کی طرح ایک قدیم علم ہے۔ جس کا بنیادی مقصد یہ ہے کہ ہم ایسے سعد وقت کا استخراج کر سکیں، جب کسی کام کی ابتدا ہمیں کامیابی سے ہمکنار کرے اور ایسے نحس وقت سے بچیں جس میں کام کی ابتداء ہمیں تباہی اور مشکلات کی طرف لے جائے۔ یہ علم صرف اس طرح کے سعد و نحس اوقات کے استخراج تک محدود نہ ہے بلکہ اس میں مختلف ساعتوں کے دوران پیدا ہونے والے افراد کی خوش قسمتی یا بد قسمتی کا فیصلہ بھی کیا جاتا ہے۔ اسی طرح مختلف سوالات یعنی کوئی کام ہو گا یا نہیں، صحت، دولت اور ایسے دوسرے امور کے بارے میں بھی جواب دیا جاتا ہے۔ ضمیر کا استخراج اور خوش قسمتی کے حصول کے لیے پتھر، دھات وغیرہ کا بتانا بھی اس میں شامل ہے۔

ساعات دراصل ساعت کی جمع ہے۔ مذکر ہے اور عربی زبان کا لفظ ہے۔ معنی اس کا لمحہ، گھڑی اور معین وقت ہے۔

## بسلسلہ استخراج ساعت

علومِ مخفی سے جس فرد کا تعلق قائم ہو۔ یہ ناممکن ہے کہ وہ علم ساعت سے واقف نہ ہو۔ اپنے طویل فنی سفر کی ابتداء سے اب تک ساعتیں معلوم کرنے کے کئی ایک طریقے میرے علم اور تجربے میں آئے۔ ان طریقوں میں سے درست کون سا ہے اور کون سا غلط؟ ان کی حقانیت جاننے کی خواہش نے ان طریقوں کو آزمانے کی تمنا دل میں پیدا کی۔

ایک طویل عرصے تک میں روزانہ ساعتیں استخراج کرتا رہا اور ان کی جانچ پڑتال بھی۔ اس تمام تجزیے کے نچوڑ میں دو طریقے ساعتوں کو استخراج کرنے کے میرے نزدیک معتبر ٹھہرے۔ ان دو طریقوں میں سے ایک کو مکمل تفصیل کے ساتھ بیان کرنے کے لیے یہ کتاب تحریر کی گئی ہے۔

تاہم اس کو بیان کرنے سے پہلے میں ان طریقوں پر مختصر بحث کرنا چاہتا ہوں۔ جو اس فنی سفر میں میرے علم میں آئے۔ ممکن ہے کوئی قاری ان کے ان مثبت پہلوؤں کو دریافت

کر سکے جو میری نظر سے پوشیدہ رہ گئے ہوں۔

## درست تعین وقت

تعین ساعت کے لیے کسی بھی جگہ پر سورج کے طلوع و غروب کا وقت معلوم ہونا ضروری ہوتا ہے۔ اور یہ وقت اس خاص جگہ کا مقامی وقت ہوتا ہے۔ عام طور پر کتب، رسائل یا اخبار وغیرہ میں جو طلوع و غروب کا وقت دیا جاتا ہے وہ کسی اہم مقام کا ہوتا ہے اور یہ طلوع و غروب کا وقت ہر جگہ کام نہ دے گا۔

مثلاً دیکھیں بروز جمعہ ۳۱ جنوری ۱۹۹۲ء کو لاہور کے افق پر طلوع شمس کا وقت ۶ بج کر ۵۴ منٹ اور غروب شمس کا وقت ۵ بج کر ۷ ۳ منٹ ہے۔ یہ وقت لاہور اور لاہور کے قریبی مقامات کے لیے تو کام دے سکتا ہے۔ لیکن لاہور سے دور مقامات کے لیے کام نہیں دے گا۔ کیونکہ وہاں طلوع و غروب کا وقت لاہور سے فرق ہو گا۔ مثلاً دیکھیں اسی دن یعنی بروز جمعہ ۳۱ جنوری ۱۹۹۲ء کو کراچی میں طلوع کا وقت ۷ بجکر ۱۴ منٹ اور غروب کا وقت ۶ بج کر ۱۴ منٹ ہے۔

یہی وجہ ہے کہ لاہور کے طلوع و غروب کے حساب سے نکالی گئی ساعتیں کراچی کے لیے کام نہ دیں گی۔ بات کو مزید واضح کرتے کے لیے دیکھیں اس اختلاف کی وجہ کیا ہے۔

## معیاری وقت

وہ وقت جس کے مطابق پاکستان بھر میں ہماری گھڑیاں چلتی ہیں۔ پاکستان کا معیاری وقت کہلاتا ہے۔ اس لیے جو وقت آپ کی گھڑی میں دیکھا جا سکتا ہے وہ پاکستان کا معیاری یا سٹینڈرڈ ٹائم ہے۔ کسی بھی ملک کا معیاری ٹائم ایک ہوتا ہے اور کسی خاص جگہ کے طول بلد کو مرکز مان کر استخراج کیا جاتا ہے اور یہ تمام ملک میں مروج ہوتا ہے۔

## مقامی وقت

معیاری وقت کے برعکس مقامی وقت ہر جگہ کا فرق ہوتا ہے۔ یعنی جگہ کا جو طول

بلد ہو اس کے مطابق استخراج کیا جاتا ہے۔

معیاری اور مقامی وقت میں اختلاف کو سمجھنے کے لیے ایک چھوٹی مگر خوبصورت مثال یہ ہے کہ ہماری گھڑی کے وقت (یعنی معیاری وقت) کے مطابق کسی خاص دن لاہور میں مغرب کی نماز کا وقت ۷ بج کر ۱۰ منٹ ہے تو تمام پاکستان میں مغرب کی نماز کا وقت ۷ بج کر ۱۰ منٹ نہیں ہو گا۔ بلکہ ہر مقام پر سورج کے غروب ہونے کے اوقات کو مدنظر رکھا جائے گا اور اسی وجہ سے کہیں نماز کا وقت ۷ بج کر ۱۵ منٹ تو کہیں ۷ بج کر ۲۰ منٹ ہو گا۔ گو گھڑی پر ایک ہی وقت ہے لیکن نماز کا وقت ہر مقام کے لحاظ سے فرق ہے۔ اور یہ فرق دراصل مقامی وقت ہے۔ جبکہ گھڑی کا وقت معیاری وقت ہے۔ اسی اختلاف کے باعث تمام ملک میں روزہ رکھنے اور کھولنے کا وقت بھی ہر شہر میں فرق ہوتا ہے۔

امید ہے آپ سمجھ گئے ہوں گے کہ معیاری اور مقامی وقت میں کیا فرق ہے۔

# پہلا طریقہ

## دن رات کی چوبیس حصوں میں تقسیم

فنی زندگی کی ابتداء میں ساعتیں معلوم کرنے کا جو طریقہ سب سے پہلے میرے علم میں آیا وہ کچھ یوں ہے۔

## قاعدہ

ایک دن رات کی کل ساعتیں ۲۴ ہیں اور ہر ساعت کی مقدار ایک گھنٹہ ہے۔ سو طلوع آفتاب کے وقت میں ایک ایک گھنٹے کے وقفے سے ساعتیں جمع کرتے جائیں۔ پہلی ساعت اس دن کے حاکم کوکب کی اور باقی ساعتیں بالترتیب دوسرے کواکب کو ملیں گی۔ (تفصیل کے لیے دیکھیں جدول نمبر ۱)

## تشریح

اس قاعدے کے مطابق دن رات کے ۲۴ گھنٹوں کو ۲۴ برابر ساعتوں میں تقسیم کر دیا گیا ہے۔ ساعتوں کا مکمل دور ایک طلوع آفتاب سے دوسرے طلوع آفتاب تک جاری

رہتا ہے۔

ہر دن ایک کوکب سے منسوب ہے۔ سو جو دن جس کوکب سے منسوب ہے۔ اس دن پہلی ساعت ہمیشہ اس ہی منسوبی کوکب کی ہو گی۔ مثلاً جمعے کا دن زہرہ سے منسوب ہے۔ سو جمعے کو ساعت اول زہرہ کی ہو گی اور اس کے بعد دوسرے کواکب کی ساعتیں آئیں گی۔ ذیل میں بیان کیا جارہا ہے کون سا دن کون سے کوکب سے منسوب ہے۔

جمعہ زہرہ سے

ہفتہ زحل سے

اتوار شمس سے

پیر قمر سے

منگل مریخ سے

بدھ عطارد سے

جمعرات مشتری سے

اس قاعدے کو سمجھنے کے لیے بطور مثال ہمیں ۳۱ دسمبر ۱۹۹۵ء بروز اتوار کی ساعتیں معلوم کرنی ہیں۔

لاہور میں اس دن طلوع آفتاب کا وقت ۶ بج کر ۵۸ منٹ ہے۔ اس وقت میں ایک ایک گھنٹے کا اضافہ کرتے جائیں۔ آپ کو دن رات کی ۲۴ ساعتیں معلوم ہو جائیں گی۔ ساعت کس کوکب کی ہو گی؟ اس بات کو سمجھنے کے لیے جدول نمبر ۱ دیکھیں۔ اتوار کے دن پہلی ساعت شمس کی ہے۔ سو پہلی ساعت کے ساتھ شمس لکھ دیں۔ دوسری ساعت زہرہ کی ہے۔ سو دوسری ساعت کے ساتھ زہرہ تحریر کر دیں۔ اس طرح ۲۴ کی ۲۴ ساعتیں اور ان کے حاکم کواکب کے نام آپ کو معلوم ہو جائیں گے۔ ذیل میں یہ

۲۴ ساعتیں بمعہ متعلقہ حاکم ساعت (کوکب) کے نام کے ساتھ تحریر کر رہا ہوں تاکہ ہر فرد باآسانی سمجھ سکے۔ اس کے ساتھ ایک اور چیز کی وضاحت کر دوں۔ جدول میں حاکم ساعت کا پورا نام تحریر کرنے کی بجائے علامتی حرف استعمال ہوا ہے۔ آئندہ صفحات میں بھی یہ اسی طرح استعمال ہوں گے۔ ان علامتی حروف کی تفصیل یوں ہے۔

ہ برائے زہرہ

ل برائے زحل

س برائے شمس

ر برائے قمر

خ برائے مریخ

د برائے عطارد

ی برائے مشتری

ذیل میں ۲۴ ساعتیں بمعہ حاکم ساعت کے تحریر کر رہا ہوں۔

## جدول نمبر ۱

## ترتیب ساعات

| ساعت | اتوار | پیر | منگل | بدھ | جمعرات | جمعہ | ہفتہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | س | ر | خ | د | ی | ہ | ل |
| ۲ | ہ | ل | س | ر | خ | د | ی |
| ۳ | د | ی | ہ | ل | س | ر | خ |
| ۴ | ر | خ | د | ی | ہ | ل | س |

| ۵ | ل | س | ر | خ | د | ی | ہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۶ | ی | ہ | ل | س | ر | خ | د |
| ۷ | خ | د | ی | ہ | ل | س | ر |
| ۸ | س | ر | خ | د | ی | ہ | ل |
| ۹ | ہ | ل | س | ر | خ | د | ی |
| ۱۰ | د | ی | ہ | ل | س | ر | خ |
| ۱۱ | ر | خ | د | ی | ہ | ل | س |
| ۱۲ | ل | س | ر | خ | د | ی | ہ |
| ۱۳ | ی | ہ | ل | س | ر | خ | د |
| ۱۴ | خ | د | ی | ہ | ل | س | ر |
| ۱۵ | س | ر | خ | د | ی | ہ | ل |
| ۱۶ | ہ | ل | س | ر | خ | د | ی |
| ۱۷ | د | ی | ہ | ل | س | ر | خ |
| ۱۸ | ر | خ | د | ی | ہ | ل | س |
| ۱۹ | ل | س | ر | خ | د | ی | ہ |
| ۲۰ | ی | ہ | ل | س | ر | خ | د |
| ۲۱ | خ | د | ی | ہ | ل | س | ر |
| ۲۲ | س | ر | خ | د | ی | ہ | ل |

| ۲۳ | ہ | ل | س | ر | خ | د | ی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۴ | د | ی | ہ | ل | س | ر | خ |

| | |
|---|---|
| | |
| | |
| ۱- | س |
| ۲- | ہ |
| ۳- | د |
| ۴- | ر |
| ۵- | ل |
| ۶- | ی |
| ۷- | خ |
| ۸- | س |
| ۹- | ہ |
| ۱۰- | د |
| ۱۱- | ر |
| ۱۲- | ل |

طلوع آفتاب

| منٹ | گھنٹے |
|---|---|
| ۵۸ | ۶ |
| ۰۰ | +۱ |
| ۵۸ | ۷ |
| ۰۰ | +۱ |
| ۵۸ | ۸ |
| ۰۰ | +۱ |
| ۵۸ | ۹ |
| ۰۰ | +۱ |
| ۵۸ | ۱۰ |
| ۰۰ | +۱ |
| ۵۸ | ۱۱ |
| ۰۰ | +۱ |
| ۵۸ | ۱۲ |
| ۰۰ | +۱ |
| ۵۸ | ۱۳ |
| ۰۰ | +۱ |
| ۵۸ | ۱۴ |
| ۰۰ | +۱ |
| ۵۸ | ۱۵ |
| ۰۰ | +۱ |
| ۵۸ | ۱۶ |
| ۰۰ | +۱ |
| ۵۸ | ۱۷ |
| ۰۰ | +۱ |

| | |
|---|---|
| ۱۳- | ی |
| ۱۴- | خ |
| ۱۵- | س |
| ۱۶- | ہ |
| ۱۷- | د |
| ۱۸- | ر |
| ۱۹- | ل |
| ۲۰- | ی |
| ۲۱- | خ |
| ۲۲- | س |
| ۲۳- | ہ |
| ۲۴- | د |
| | |

| | |
|---|---|
| ۱۸<br>+۱ | ۵۸<br>۰۰ |
| ۱۹<br>+۱ | ۵۸<br>۰۰ |
| ۲۰<br>+۱ | ۵۸<br>۰۰ |
| ۲۱<br>+۱ | ۵۸<br>۰۰ |
| ۲۲<br>+۱ | ۵۸<br>۰۰ |
| ۲۳<br>+۱ | ۵۸<br>۰۰ |
| ۲۴<br>+۱ | ۵۸<br>۰۰ |
| ۰۱<br>+۱ | ۵۸<br>۰۰ |
| ۰۲<br>+۱ | ۵۸<br>۰۰ |
| ۰۳<br>+۱ | ۵۸<br>۰۰ |
| ۰۴<br>+۱ | ۵۸<br>۰۰ |
| ۰۵<br>+۱ | ۵۸<br>۰۰ |
| ۰۶ طلوع آفتاب | ۵۸ |

ساعتیں معلوم کرنے کا یہ طریقہ آسان اور عام فہم ہونے کی بناء پر مقبول ہے۔ یہ آسان اور عام فہم تو ضرور ہے مگر کار آمد نہیں۔ اپنے تجربے کی روشنی میں آپ کو مشورہ دوں گا کہ اس کی پیروی کرنا مثبت نتائج سے محرومی کا باعث ہوتا ہے۔ یہ تن آسان اور حساب سے نابلد فرد کا طریقہ تو ہو سکتا ہے۔ ایک صاحب علم کا نہیں۔

# دوسرا طریقہ

## دن یا رات کی چار حصوں میں تقسیم

اس نظام میں دن اور رات کو الگ الگ چار حصوں میں تقسیم کیا جاتا ہے۔ یہ حصے چار پہروں کے نام سے بھی مشہور ہیں۔ عملی طور پر ان سے بھی کچھ مثبت نتائج حاصل نہ کر سکا۔ یہ غیر منطقی تقسیم ہے۔

گویہ کائنات کی عنصری تقسیم کے اصول پر ہے۔ تاہم اس کی تفصیلات مبہم اور فنی لحاظ سے کمزور ہیں اور نہ ہی اس تقسیم کی مدد سے زیادہ گہرائی تک مشاہدہ کیا جا سکتا ہے۔ ہاں اگر اس کو مزید تقسیم در تقسیم کے عمل سے گزارا جائے تو الگ بات ہے۔

اس طریقہ کار کو سرسری طور پر لینے سے حساب کی باریکی متاثر ہوتی ہے۔ جو غیر تسلی بخش یا نامکمل جواب یا عمومی جواب کا باعث ہوتی ہے سو اس پر مزید بحث خارج از موضوع ہے۔

## دن اور رات کی ۱۲،۱۲ حصوں میں تقسیم

## بمطابق اہل ہند(قدیم)

ساعتوں کے اس نظام میں ان کو ایک ایک گھنٹے کا نہیں لیا جاتا بلکہ روزانہ طلوع و غروب شمس کے مطابق ان کو استخراج کیا جاتا ہے۔ روزانہ ساعتیں معلوم کرنے کے لیے آپ کے پاس مطلوبہ جگہ شمس کے طلوع و غروب کا درست وقت ہونا چاہیے۔ کسی بھی دن کی ساعتیں طلوع آفتاب سے غروب آفتاب کے درمیانی وقت کو بارہ سے تقسیم کرنے سے معلوم کی جا سکتی ہیں۔ یاد رکھیں دن اور رات میں ہمیشہ بارہ بارہ ساعتیں ہوتی ہیں لیکن ان کی طوالت ہمیشہ ایک گھنٹہ نہیں ہوتی بلکہ اکثر کم و بیش ہوتی ہے۔

## قاعدہ

ساعتیں معلوم کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ متعلقہ دن سورج کے طلوع و غروب کا درمیانی وقت معلوم کریں۔ کل وقت کو بارہ سے تقسیم کریں۔ یہ ایک ساعت کا وقت ہو گا۔

اس کو طلوع آفتاب کے وقت میں جمع کر دیں۔ یہ پہلی ساعت کا وقت ہو گا۔ اس وقت کو مسلسل جمع کرتے رہنے سے آپ بارہ ساعتوں کا وقت معلوم کر لیں گے۔

یہ دیکھنے کے لیے کہ کون سی ساعت کس کوکب کی ہو گی جدول نمبر ۲ اور ۳ دیکھیں ان میں دن اور رات کی ساعتوں کو الگ الگ بیان کیا گیا ہے۔ دراصل ہر دن اور رات ایک خاص کوکب سے منسوب ہے اور پہلی ساعت متعلقہ کوکب کی ہی ہوتی ہے۔ مثلاً جمعہ زہرہ، ہفتہ زحل، اتوار شمس، سوموار قمر، منگل مریخ، بدھ عطارد اور جمعرات مشتری سے منسوب ہے۔ یاد رہے یہ دن کی ساعتوں کے منسوبی حاکم ہیں۔ جبکہ رات کی ساعتوں میں یہ ترتیب نہ ہو گی۔ بلکہ جمعہ مریخ، ہفتہ عطارد، اتوار مشتری، سوموار زہرہ، منگل زحل، بدھ شمس اور جمعرات قمر سے منسوب ہے۔ جدول نمبر ۲ اور ۳ میں بالترتیب اس قاعدے کے حساب سے دن اور رات کی ساعتوں کو بیان کیا گیا ہے۔

## جدول (۲) ساعات دن

| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | ہ | د | ر | ل | ی | خ | س | ہ | د | ر | ل | ی |
| ہفتہ | ل | ی | خ | س | ہ | د | ر | ل | ی | خ | س | ہ |
| اتوار | س | ہ | د | ر | ل | ی | خ | س | ہ | د | ز | ل |
| سوموار | ر | ل | ی | خ | س | ہ | د | ر | ل | ی | خ | س |
| منگل | خ | س | ہ | د | ر | ل | ی | خ | س | ہ | د | ر |
| بدھ | د | ر | ل | ی | خ | س | ہ | د | ر | ل | ی | خ |
| جمعرات | ی | خ | س | ہ | د | ر | ل | ی | خ | س | ہ | د |

## جدول (۳) ساعات شب

| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | خ | س | ہ | د | ر | ل | ی | خ | س | ہ | د | ر |
| ہفتہ | د | ر | ل | ی | خ | س | ہ | د | ر | ل | ی | خ |
| اتوار | ی | خ | س | ہ | د | ر | ل | ی | خ | س | ہ | د |
| سوموار | ہ | د | ر | ل | ی | خ | س | ہ | د | ر | ل | ی |
| منگل | ل | ی | خ | س | ہ | د | ر | ل | ی | خ | س | ہ |
| بدھ | س | ہ | د | ر | ل | ی | خ | س | ہ | د | ر | ل |
| جمعرات | ر | ل | ی | خ | س | ہ | د | ر | ل | ی | خ | س |

## تشریح و مثال

فرض کریں ہمیں یکم مئی ۱۹۹۳ء کو بمقام لاہور بروز ہفتہ ساعتیں معلوم کرنی ہیں۔ اس دن طلوع آفتاب ۵ بج کر ۱۶ منٹ اور غروب آفتاب ۶ بج کر ۴۴ منٹ ہے۔

ساعتیں معلوم کرنے کے لیے پہلے طلوع و غروب کے درمیانی وقت کو معلوم کریں پھر اس کے منٹ بنالیں۔ کل منٹوں کو ۱۲ سے تقسیم کریں۔ ایک ساعت کا وقت معلوم ہو جائے گا۔ اس کو طلوع کے وقت میں جمع کرتے جائیں، ۱۲ کی ۱۲ ساعتوں کا دور استخراج ہو جائے گا۔

اگر دن کی بجائے رات کی ساعتیں معلوم کرنا ہوں تو پھر غروب آفتاب سے طلوع آفتاب کا درمیانی وقت معلوم کریں باقی عمل وہی رہے گا۔ ذیل میں مندرجہ بالا تاریخ کو دن کی ساعتیں معلوم کرنے کا عملی طریقہ تحریر کر رہا ہوں۔

گو اس کتاب میں اس طریقہ کار پر تفصیلی بحث کی گنجائش نہیں ہے۔ تاہم اللہ نے موقع دیا تو الگ سے ایک کتاب اس موضوع پر تحریر کی جائے گی۔ انشاءاللہ۔

| | منٹ | گھنٹے |
|---|---|---|
| طلوع | ۱۶ | ۵ |
| غروب | ۴۴ | ۶- |
| = | ۲۸ | ۱۳ طلوع و غروب کا درمیانی وقت |

۱۳ گھنٹوں کے منٹ بنالیں۔ اس مقصد کے لیے گھنٹوں کو ۶۰ سے ضرب دیں۔

۱۳×۶۰=۷۸۰ منٹ

ان میں اوپر حاصل شدہ ۲۸ منٹ جمع کر دیں۔

۷۸۰+۲۸=۸۰۸ کل وقت منٹوں میں

۸۰۸÷۱۲=

تقسیم سے ۶۷ حاصل قسمت اور ۴ باقی قسمت حاصل ہوا۔

باقی قسمت کے منٹوں کو ۶۰ سے ضرب دے کر سیکنڈ بنالیں اور ۱۲ سے تقسیم کر دیں۔

۶۰×۴=۲۴۰

۲۴۰÷۱۲=۲۰ سیکنڈ حاصل قسمت (دوسرا حاصل قسمت)

پہلا حاصل قسمت ۶۷ منٹ ہے۔ اس کو ایک گھنٹہ سات منٹ بھی پڑھ سکتے ہیں۔ جب کہ دوسرا حاصل قسمت بیس سیکنڈ ہے۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ ایک ساعت ۱ گھنٹہ ۷ منٹ اور ۲۰ سیکنڈ کی ہے۔

اس وقت کو طلوع آفتاب کے وقت میں مسلسل جمع کرتے جائیں (بارہ دفعہ) حتی کہ

غروب آفتاب کادرست وقت حاصل ہو جائے۔ جیسا کہ ذیل میں کیا گیا ہے۔

| س | م | گ |
|---|---|---|
| ۰۰ | ۱۶ | ۵ |
| ۲۰ | ۷ | زحل-۱ |
| ۲۰ | ۲۳ | ۶ |
| ۲۰ | ۷ | مشتری-۲ |
| ۴۰ | ۳۰ | ۷ |
| ۲۰ | ۷ | مریخ-۳ |
| ۰۰ | ۳۸ | ۸ |
| ۲۰ | ۷ | شمس-۴ |
| ۲۰ | ۴۵ | ۹ |
| ۲۰ | ۷ | زہرہ-۵ |
| ۴۰ | ۵۲ | ۱۰ |
| ۲۰ | ۷ | عطارد ۶ |
| ۰۰ | ۰۰ | ۱۲ |
| ۲۰ | ۷ | قمر-۷ |
| ۲۰ | ۷ | ۱۳ |
| ۲۰ | ۷ | زحل-۸ |

| ۴۰ | ۱۴ | ۱۴ |
|---|---|---|
| ۲۰ | ۷ | امشتری-۹ |
| ۰ | ۲۲ | ۱۵ |
| ۲۰ | ۷ | امریخ-۱۰ |
| ۲۰ | ۲۹ | ۱۶ |
| ۲۰ | ۷ | اشمس-۱۱ |
| ۴۰ | ۳۶ | ۱۷ |
| ۲۰ | ۷ | ازہرہ-۱۲ |
| ۰۰ | ۴۴ | ۱۸ وقت غروب آفتاب |

**نوٹ** :خیال رہے، ۱۸ گھنٹے ۴۴ منٹ کو یوں بھی پڑھ سکتے ہیں۔ ۶ بج کر ۴۴ منٹ شام۔

ایک بات کا خاص خیال رکھیں آخری ساعت اور غروب آفتاب کا وقت ایک ہی ہونا چاہیے۔ اگر اس میں کچھ فرق ہو تو آپ کا حساب غلط ہے۔ اس کو ٹھیک کریں۔ حساب میں زیادہ سے زیادہ ایک دو منٹ کا فرق قابل معافی ہے۔ اس سے زیادہ فرق نظر انداز نہیں کیا جاسکتا۔

مندرجہ بالا عمل میں ہر ساعت کا نام بھی آسانی کی خاطر لکھ دیا گیا ہے۔ بروز ہفتہ پہلی ساعت زحل کی اور دوسری مشتری کی ہوتی ہے۔ اس طرح باقی تمام ساعتیں لکھی گئی ہیں۔

## خصوصی نوٹ

ساعات معلوم کرنے کے اس طریقے کو اس قدر تفصیل سے بیان کرنے کی وجہ یہ ہے کہ یہ ان دو طریقوں میں سے ایک ہے۔ جس کی صحت کے بارے میں کتاب کے شروع میں بیان کر چکا ہوں۔

# چوتھا طریقہ

## دن یا رات کی ۱۲،۱۲ حصوں میں تقسیم
## بمطابق اہل عرب(جدید)

طریقہ چہارم اور طریقہ سوم میں ساعات معلوم کرنے میں کوئی فرق نہ ہے۔ نہ ہی ساعتوں کی ترتیب اور نہ ہی دنوں کے حاکم کواکب میں کوئی اختلاف ہے۔ ان کے مابین صرف ایک فرق ہے اور یہ ایسا فرق ہے کہ ان دونوں سے استخراج کی گئی ساعتیں آمنے سامنے رکھیں تو ان میں بہت زیادہ اختلاف پیدا ہو جاتا ہے۔

دراصل طریقہ سوم میں طلوع آفتاب کے وقت کو بنیاد بنایا گیا تھا۔ جبکہ طریقہ چہارم میں طلوع آفتاب کا وقت نہیں لیا جاتا۔ بلکہ وقت فجر سے پہلی ساعت شروع ہوتی ہے۔ یہی وجہ ان دونوں طریقوں میں اختلاف کی ہے۔ اس بنیادی اختلاف کے علاوہ اس طریق میں ساعتوں کی تفریق میں بھی کچھ ماہرین میں باہم اختلاف ہے۔ اس اختلاف کی تفصیل میں جانے سے سوائے الجھن کے کچھ حاصل نہ ہوگا۔

# پانچواں طریقہ

ساعتوں کے استخراج کا ایک طریقہ یہ ہے کہ دن یا رات کی ساعتوں کو بارہ حصوں میں تقسیم کرنے کی بجائے پندرہ حصوں میں تقسیم کر دیا جائے۔ جہاں تک اس کے طریقہ کار کا تعلق ہے تو یہ وہی ہے جو پہلے (تیسرا طریقہ) بیان کیا گیا ہے۔ تاہم ساعتوں کی ترتیب کیا ہوگی؟ اس کے لیے جدول نمبر ۱ سے مدد لے سکتے ہیں۔

# چھٹا طریقہ

پانچویں طریقہ کار سے ملتا جلتا ایک طریقہ یہ ہے کہ پہلے دن یا رات کی ساعتوں کو بارہ برابر حصوں میں تقسیم کردیا جاتا ہے۔

یعنی ساعت اکبر یا دور اول بارہ حصوں میں تقسیم کرنے سے حاصل ہوگا۔ جبکہ ساعت اوسط یا دور دوم مندرجہ بالا واحد حصے کو مزید پندرہ حصوں میں تقسیم کرنے سے حاصل ہوگا۔

# ساتواں طریقہ

چھٹے طریقے ہی کی بنیاد پر ایک اور طریقہ مروج ہے۔ اس میں دن یا رات کی ساعتوں کو بارہ برابر حصوں میں تقسیم کر دیا جاتا ہے۔ پھر ہر ایک ساعت کو مزید پندرہ حصوں میں تقسیم کرنے کی بجائے نو(۹) حصوں میں تقسیم کر دیا جاتا ہے۔

یعنی ساعت اکبر یا دور اول بارہ حصوں پر مشتمل ہوتا ہے

جبکہ ساعت اوسط یا دور دوم ہر انفرادی حصے کو مزید نو(۹) حصوں میں تقسیم کر کے حاصل ہوتا ہے۔

# آٹھواں طریقہ

ساعتوں کے کئی ایک نظام ہیں کچھ اوقات کی تفریق، کچھ کواکب کی تقسیم اور کچھ تعداد کے اختلاف کی بناء پر ایک دوسرے سے مختلف ہیں۔ اسی طرح ایک اور طریقہ ساعتوں کے اوقات کی تفریق پر وجود پاتا ہے۔ اس طریقہ کار میں صبح یا شام کی بجائے ساعت اول کا وقت عین دوپہر کو خیال کیا جاتا ہے۔

یعنی ایک دوپہر سے دوسری دوپہر تک ایک مکمل دن خیال کیا جاتا ہے۔ اس دن کے کل وقت کو چوبیس برابر حصوں میں تقسیم کر دیا جاتا ہے۔ یعنی پہلی ساعت کی ابتداء دوپہر کے وقت ہوئی۔ جبکہ آخری یا چوبیسویں ساعت کا اختتام دوسرے دن عین دوپہر کے وقت ہو گا۔

# نواں طریقہ

ساعتوں کے معلوم کرنے کے یہ طریقے جو آپ کو بلا کسی محنت کے ملے ہیں۔ ان کو معمولی خیال نہ کریں۔ ان میں سے کئی ایک طریقے بہت اہم ہیں۔ اور بعض امور میں بہترین نتائج دیتے ہیں۔

زیر بحث طریقہ بھی ایک قابل تعریف اور پیروی کئے جانے کے قابل ہے۔ تاہم یہاں اس کو مختصر طور پر بیان کر رہا ہوں کیونکہ اس کتاب کا بنیادی طریقہ کار وہ ہے جس کو اگلے صفحات میں مکمل تفصیل کے ساتھ تحریر کیا گیا ہے۔ تاہم وہ جو اس میں دلچسپی رکھتے ہیں۔ مزید تحقیق اور جستجو سے کام لیں گے تو ان کے علم میں ضرور اضافہ ہو گا۔ ساعات معلوم کرنے کا نواں طریقہ یہ ہے کہ طلوع آفتاب سے غروب آفتاب کے وقت کو بارہ برابر حصوں میں تقسیم کر دیا جائے۔ اور پھر ہر حصے کو تین برابر حصوں میں تقسیم کر دیا جائے۔ یعنی حصہ اول، حصہ دوم اور حصہ سوم۔ اور ان کے مطابق پیش گوئی کا عمل مکمل کیا جائے۔

# دسواں طریقہ

## دن اور رات کی سات حصوں میں تقسیم

ذیل میں ساعات معلوم کرنے کا جو قاعدہ بیان کرنے لگا ہوں۔ اس کے بارے میں پورے دعوے سے کہہ سکتا ہوں کہ آج تک یہ تحریری شکل میں کسی نے بیان نہ کیا ہے۔

دراصل علوم مخفی کے سلسلے میں ایک بڑی قباحت یہ ہے کہ عموماً ماہرین اپنے سینے کے رازوں کو افشاء کرنا گناہ کبیرہ سے بڑا جرم خیال کرتے ہیں۔ بلکہ اکثر روایتی استاد اپنے شاگردوں سے حلفیہ اور قسمیہ بیان لیتے ہیں کہ وہ ان رازوں کو عوام کی رسائی سے دور رکھیں گے۔ کس حد تک یہ طریقہ اور سوچ درست ہے۔ مجھے اس سے زیادہ تعلق نہیں۔ کیونکہ میرا نظریہ ہے کہ جو بھی علم آدمی کے پاس ہے اس کو ضرور تعلیم کرنا چاہیے۔ تاکہ طالب علم اس کو سیکھ سکے، اس کو حاصل کر سکے۔

اسی نظریے کی روشنی میں آج میں اپنا سال ہا سال کا تجربہ شدہ طریق ساعات معہ قریباً ستر (۷۰) صفحات پر مشتمل ایک جدول کے بیان کر رہا ہوں۔ تاکہ ہر فرد اس

قدیم علم سے فائدہ اٹھا سکے۔ کتاب کے آخر میں دی گئی جدول کے استعمال کا طریقہ کچھ دیر بعد آپ پر ظاہر ہو گا۔ دراصل یہ ایک ایسی جامع جدول ہے۔ جس کی مدد سے آپ دنیا میں قریباً کسی بھی ملک، شہر، گاؤں، جنگل یا سمندر میں ہوں۔ بغیر کسی حسابی عمل کے اس جگہ کسی خاص لمحے کی ساعت معلوم کر سکتے ہیں۔ جو کہ سوفی صد درست ہو گی۔ تاہم پہلے قاعدہ سمجھ لیں پھر جدول پر بات کریں گے۔

## قاعدہ

ایک طلوع آفتاب سے دوسرے طلوع آفتاب کے درمیانی وقت کو معلوم کریں۔ اس وقت کو سات برابر حصوں میں تقسیم کر لیں۔ پھر ہر حصے کو دوبارہ سات برابر حصوں میں تقسیم کر دیں۔ اس دن رات کی کل ساعات جو کہ تعداد میں ۴۹ بنتی ہیں آپ کو معلوم ہو جائیں گی۔ خیال رہے دنوں کے حاکم کواکب اور ترتیب میں کوئی فرق نہیں۔ یہ وہی رہے گی جو پہلے بیان کی گئی ہے۔ دیکھیں پہلا طریقہ۔

تھوڑی توجہ سے سوچیں تو آپ کو معلوم ہو گا۔ کہ اس طریقہ کار میں ساعات کے تین مختلف دور ہیں۔

۱) دور اول یا ساعت اکبر دن اور رات کا حاکم کوکب۔

۲) دور دوم یا ساعت اوسط ۲۴ گھنٹوں کو ۷ سے تقسیم کرنے سے جو سات حصے بنتے ہیں وہ ساعت اوسط کہلائیں گے۔ متعلقہ کوکب حاکم دور دوم یا حاکم ساعت اوسط کہلاتا ہے۔

۳) دور سوم یا ساعت صغیر۔ ساعت اوسط کو ۷ سے تقسیم کرنے سے جو حصے حاصل ہوں گے وہ ساعت صغیر کہلائیں گے۔ اور متعلقہ کوکب حاکم دور سوم کہلاتا ہے۔

۴) اس نظام میں اسی طور دور چہارم یا ساعت اصغر کا استخراج بھی کیا جا سکتا ہے۔

## خوشخبری

آپ کو یہ کام کچھ مشکل معلوم ہو رہا ہوگا۔ اتنا لمبا چوڑا حسابی عمل پڑھ کر حوصلہ نہ ہاریں۔ مجھے معلوم ہے۔ کہ اکثر طلباء پکے پکائے حلوے کو پسند کرتے ہیں۔ خود ساعات استخراج کرنا کافی مشکل بلکہ تن آسان افراد کو تو ناممکن معلوم ہو رہا ہوگا۔ سو فکر مت کریں۔ آپ کی سہولت اور آسانی کے لیے یہ کام میں نے کر دیا ہے۔ آپ صرف یہ دیکھیں متعلقہ دن طلوع شمس کا کیا وقت ہے۔ اس وقت کو کتاب کے آخر میں دیئے گئے جدول میں تلاش کریں۔ جہاں مل جائے وہاں آپ کو اس دن کی ۴۹ کی ۴۹ ساعتوں کی تفصیل مل جائے گی۔ ہے نا آسان کام، پکا پکایا حلوہ؟ آپ کی مزید آسانی کے لیے لاہور اور کراچی کی طلوع و غروب کی جدول بھی کتاب کے آخر میں درج ہے۔ ان سے باقی شہروں کے وقت کا فرق اور استعمال کا طریقہ بھی متعلقہ جدول کے ساتھ تحریر ہے۔

## تشریح بمعہ امثال

اس طریقہ کار کے ساتھ ساعات معلوم کرنے کے لیے گو جدول شامل کتاب کر دیا ہے۔ تاہم یہاں پہلے آپ کو حسابی لحاظ سے اور پھر جدولی لحاظ سے ساعات استخراج کرنے کے طریقے بتاؤں گا، تاکہ آپ ساعات کے طریق استخراج اور جدول کے استعمال سے بہرہ ور ہو سکیں اور جدول سے مکمل طور پر فائدہ اٹھا سکیں۔

### مثال اول

حسابی عمل سے ساعات معلوم کرنا۔

### مثال دوم

جدول سے ساعات معلوم کرنا۔

### مثال سوم

جدول سے ساعات معلوم کرنا۔

## حسابی عمل سے ساعات معلوم کرنا

### مثال اول

فرض کریں ہمیں ۱۰ اگست ۱۹۹۵ء کو بمقام لاہور۔ بروز پیر کی ساعتیں معلوم کرنی ہے۔ اس دن طلوع آفتاب کا وقت برائے لاہور ۵ بج کر ۲۶ منٹ ہے۔ جبکہ ۱۱ اگست ۱۹۹۵ء کو طلوع آفتاب کا وقت بھی ۵ بج کر ۲۶ منٹ ہے۔

ایک دن رات ۲۴ گھنٹے پر مشتمل ہوتا ہے۔ اس میں سے ۵ گھنٹے اور ۲۶ منٹ جو کہ طلوع آفتاب کا وقت ہے اور گزر چکا ہے نکال دیں۔

| | |
|---|---|
| ۲۴ | ۰۰ |
| ۵- | ۲۶ |
| ۱۸ | ۳۴ |

حاصل شدہ وقت میں جس وقت اگلے دن شمس نے طلوع ہونا ہے۔ جمع کر دیں۔

| | |
|---|---|
| ۱۸ | ۳۴ |
| ۵+ | ۲۶ |
| ۲۴ | ۰۰ |

یہ کل ۲۴ گھنٹے ہوئے۔ یہ عمل میں نے صرف آپ کو سمجھانے کے لیے کیا ہے۔ ورنہ یہ ظاہر سی بات ہے کہ ہمارے ہاں ایک طلوع آفتاب سے دوسرے طلوع آفتاب کا درمیانی فرق ۲۴ گھنٹے ہی ہوتا ہے۔ کسی کسی دن اس میں ایک آدھ منٹ کا فرق پڑ جاتا ہے۔ اس سے زیادہ نہیں۔ دنیا کے بعض مقامات پر اس سے زیادہ فرق بھی ہوتا ہے۔ تاہم ہمارے ہاں اتنا زیادہ فرق نہیں ہوتا۔ جیسے کہ قطبین وغیرہ پر بہر حال ۲۴ گھنٹوں کے سات برابر حصے

کر لیں۔

## نوٹ

پچھلی مثال میں گھنٹوں کو منٹ اور سیکنڈ بنا کر حسابی عمل کرنا بتا چکا ہوں۔ اس لیے یہاں دوبارہ اس تفصیل میں گئے بغیر حساب کے عمل کو تحریر کر رہا ہوں۔ گو آپ کو اس کی بھی ضرورت نہیں کیونکہ کتاب کے آخر میں دی گئی جدول آپ کا مقصد حل کر دے گی۔

۲۴ ÷ ۷ = ۳ گھنٹے، ۲۵ منٹ اور ۴۲ سیکنڈ

سیکنڈ کیونکہ ۳۰ سے زیادہ ہیں۔ اس لیے ہم اسے ۳ گھنٹے اور ۲۶ منٹ بھی پڑھ سکتے ہیں۔

## پہلا مرحلہ

یعنی ایک ساعت ۳ گھنٹے اور ۲۵ منٹ اور ۴۲ سیکنڈ کی ہوئی۔ اس وقت کو طلوع آفتاب میں جمع کرتے جائیں تو ہمیں اس دن رات کی سات بنیادی ساعات معلوم ہو جائیں گی۔ مطلوبہ دن پیر ہے۔ سو پہلی ساعت قمر کی ہوگی۔ اور اسی مناسبت سے پہلی ساعت اکبر اور ساعت اوسط قمر کی ہے۔

| | | سیکنڈ | منٹ | گھنٹے |
|---|---|---|---|---|
| وقت طلوع | | ۰۰ | ۲۶ | ۵ |
| ۱: قمر | | ۴۲ | ۲۵ | ۳+ |
| | | ۴۲ | ۵۱ | ۸ |
| ۲: زحل | | ۴۲ | ۲۵ | ۳+ |
| | | ۲۴ | ۱۷ | ۱۲ |
| ۳: مشتری | | ۴۲ | ۲۵ | ۳+ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۴۳ | ۰۶ | | |
| +۳ | ۲۵ | ۴۲ | | ۴: مریخ |
| ۱۹ | ۰۸ | ۴۸ | | |
| +۳ | ۲۵ | ۴۲ | | ۵: شمس |
| ۲۲ | ۳۴ | ۳۰ | | |
| +۳ | ۲۵ | ۴۲ | | ۶: زہرہ |
| ۰۲ | ۰۰ | ۱۲ | | |
| +۳ | ۲۵ | ۴۲ | | ۷: عطارد |
| ۰۵ | ۲۵ | ۵۴ | | |

زیر بحث ساعتوں کے نظام کے تحت اس طریق سے سات بنیادی ساعتیں استخراج کی جاتی ہیں۔ اختتام پر حاصل جمع ۵ گھنٹے ۲۵ منٹ اور ۵۴ سیکنڈ حاصل ہوئے ہیں۔ سیکنڈ کی تعداد ۳۰ سے زیادہ ہے سو ان کو ختم کر کے ایک منٹ کا اضافہ کل منٹوں میں کر لیں۔ اس طرح ہمیں اختتامی وقت ۵ بج کر ۲۶ منٹ حاصل ہوا۔

یعنی ہم کہہ سکتے ہیں۔ ہمارے حساب میں ایک منٹ کی بھی غلطی نہیں ہے۔ یہاں ایک وضاحت اور کر دوں۔ کتاب کے آخر میں جو جدول دیا گیا ہے اس میں بھی حساب کا یہ تسلیم شدہ اصول اختیار کیا گیا ہے۔ یعنی حسابی عمل کے دوران جب سیکنڈوں کی تعداد ۳۰ یا ۳۰ سے زیادہ ہو جاتی ہے تو منٹوں میں ایک منٹ کا اضافہ کر دیا جاتا ہے۔ اگر یہ اس سے کم ہوتے تو ان کو نظر انداز کر دیا جاتا ہے۔

## دوسرا مرحلہ

اب تک ہم نے ساعت اکبر اور ساعت اوسط معلوم کر لی ہیں۔ اب مرحلہ آتا ہے

ساعت صغیر کے استخراج کا۔

اس مقصد کے حصول کے لیے ساعت اوسط کے وقت کو ۷ سے تقسیم کر دیں۔ ایک ساعت صغیر کا وقت معلوم ہو جائے۔ معیاری مثال میں ساعت اوسط کا وقت ۳ گھنٹے ۲۵ منٹ ۴۲ سیکنڈ ہے۔ حسب قاعدہ اس کو ۷ سے تقسیم کریں گے۔

۰۰-۲۹-۲۳ = (۳-۲۵-۴۲) ÷ ۷

یعنی ایک ساعت صغیر ۲۹ منٹ اور ۲۳ سیکنڈ کی ہوئی۔ اس وقت کو کسی بھی ساعت اوسط کے وقت میں جمع کرتے جائیں آپ کو اس کی سات (۷) ساعات صغیر حاصل ہو جائیں گی۔

ہماری زیر غور مثال میں پہلی ساعت اوسط صبح طلوع آفتاب یعنی ۵ بج کر ۲۶ منٹ پر شروع ہو رہی ہے۔ اس وقت میں ساعت صغیر کا وقت (۲۳-۲۹-۰۰) سات بار جمع کریں۔ آپ کو قمر کی اس ساعت اوسط میں دیگر کواکب کی ساعات صغیر معلوم ہو جائیں گی۔

| | | سیکنڈ | منٹ | گھنٹے |
|---|---|---|---|---|
| وقت طلوع | | ۰۰ | ۲۶ | ۰۵ |
| ۱: قمر | | ۲۳ | ۲۹ | +۰۰ |
| | | ۲۳ | ۵۵ | ۰۵ |
| ۲: زحل | | ۲۳ | ۲۹ | +۰۰ |
| | | ۴۶ | ۲۴ | ۰۶ |
| ۳: مشتری | | ۲۳ | ۲۹ | +۰۰ |
| | | ۰۹ | ۵۴ | ۰۶ |
| ۴: مریخ | | ۲۳ | ۲۹ | +۰۰ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | ۳۲ | ۲۳ | ۰۷ |
| ۵ : شمس | | ۲۳ | ۲۹ | +۰۰ |
| | | ۵۵ | ۵۲ | ۰۷ |
| ۶ : زہرہ | | ۲۳ | ۲۹ | +۰۰ |
| | | ۱۸ | ۲۲ | ۰۸ |
| ۷ : عطارد | | ۲۳ | ۲۹ | +۰۰ |
| | | ۴۲ | ۵۱ | ۰۸ |

قارئین آپ نے دیکھا قمر کی ساعت اوسط میں ساعات صغیر معلوم کرتے ہوئے اختتام وقت ۴۲-۵۱-۰۸ حاصل ہوا۔ جو کہ سوفی صد وہی ہے جو ہم نے قمر کی ساعت اوسط کے اختتام کے لیے استخراج کیا تھا۔ بلکہ اس طرح سے آپ کسی بھی دور اوسط میں ساعات صغیر معلوم کر سکتے ہیں۔ گو آپ کو اس تکلیف میں پڑنے کی ضرورت نہیں۔ کیونکہ کتاب کے آخر میں دیئے گئے جدول میں ساعات صغیر بمعہ علامتی اسماء تحریر کر دی گئی ہیں۔

حسابی عمل سے ساعتیں معلوم کرنے کے طریقے کے بعد براہ راست جدول سے (جو کہ کتاب کے آخر میں دیا گیا ہے) ساعتیں معلوم کرنے کا طریقہ کار دو مختلف مثالوں سے سمجھایا گیا ہے۔ گو ایک مثال بھی کافی تھی تاہم میں نے کوشش کی ہے کہ کوئی بات تشنہ نہ رہے اور ہر پہلو کی وضاحت ہو جائے۔

## جدول سے ساعات معلوم کرنا

### مثال دوئم :

جدول سے ساعات اخذ کرنا بہت آسان کام ہے۔ جدول کسی بھی پیچیدگی سے پاک اور سادہ ہے۔

مختصر یوں سمجھ لیں ستارہ دار لائن جس کی ابتداء میں 'ط' حرف تحریر ہے۔ طلوع آفتاب کے وقت کو ظاہر کر رہا ہے۔ ہر صفحہ پر ۱۷ کالم ہیں ہر کالم میں طلوع آفتاب کا وقت ۲ منٹ کے وقفے سے تحریر ہے۔ جدول کا پہلا صفحہ، پہلی سطر پہلا کالم دیکھیں یہاں طلوع آفتاب کا وقت ۰۰--۰۰ منٹ لیا گیا ہے۔ ۳ نمبر کالم میں طلوع آفتاب ۰۴--۰۰ اور ۱۴ نمبر کالم میں دو دو منٹ سے بڑھتے ہوئے وقفے ۲۶--۰۰ منٹ پر پہنچ گئے ہیں۔

واپس آئیں پہلے کالم کی طرف جہاں ۰۰--۰۰ طلوع آفتاب کا وقت تحریر ہے۔ اس پورے کالم کو ذیل میں ہمراہ تشریح نقل کیا جارہا ہے۔ تاکہ آپ اس کی جزئیات سے مکمل طور پر واقف ہو سکیں۔

طلوع آفتاب اور ابتدائے

| ساعت اوسط کا وقت | | |
|---|---|---|
| ۰۰ | ۰۰ | ساعت صغیر اول کی ابتدا |
| ۲۹ | ۰۰ | ساعت صغیر اول کا اختتام اور دوسری ساعت صغیر کی ابتداء |
| ۵۹ | ۰۰ | دوسری ساعت صغیر کا اختتام اور تیسری کی ابتداء |
| ۲۸ | ۰۱ | تیسری ساعت صغیر کا اختتام اور چوتھی ساعت صغیر کی ابتداء |
| ۵۸ | ۰۱ | چوتھی ساعت صغیر کا اختتام اور پانچویں ساعت |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | صغیر کی ابتداء |
| | ۲۷ | ۰۲ | پانچویں ساعت صغیر کا اختتام اور چھٹی ساعت صغیر کی ابتداء |
| | ۵۶ | ۰۲ | چھٹی ساعت صغیر کا اختتام اور ساتویں ساعت صغیر کی ابتداء |
| پہلی ساعت اوسط کا خاتمہ اور دوسری ساعت اوسط کی ابتداء | ۲۶ | ۰۳ | ساتویں ساعت صغیر کا اختتام اور پہلی ساعت صغیر کی ابتداء |
| | ۵۵ | ۰۳ | |
| | ۲۴ | ۰۴ | |
| | ۵۴ | ۰۴ | |
| | ۲۳ | ۰۵ | |
| | ۵۳ | ۰۵ | |
| | ۲۲ | ۰۶ | |
| دوسری ساعت اوسط کا خاتمہ اور تیسری ساعت اوسط کی ابتداء | ۵۱ | ۰۶ | |

| | | |
|---|---|---|
| | ۲۱ | ۰۷ |
| | ۵۰ | ۰۷ |
| | ۲۰ | ۰۸ |
| | ۴۹ | ۰۸ |
| | ۱۸ | ۰۹ |
| | ۴۸ | ۰۹ |
| تیسری ساعت اوسط کا خاتمہ اور چوتھی ساعت اوسط کی ابتداء | ۱۷ | ۱۰ |
| | ۴۶ | ۱۰ |
| | ۱۶ | ۱۱ |
| | ۴۵ | ۱۱ |
| | ۱۵ | ۱۲ |
| | ۴۴ | ۱۲ |
| | ۱۳ | ۱۳ |
| چوتھی ساعت اوسط کا خاتمہ اور پانچویں ساعت اوسط کی ابتداء | ۴۳ | ۱۳ |
| | ۱۲ | ۱۴ |
| | ۴۲ | ۱۴ |

۱۵ ۱۱

۱۵ ۴۰

۱۶ ۱۰

۱۶ ۳۹

پانچویں ساعت اوسط کا
خاتمہ اور چھٹی ساعت
اوسط کی ابتداء
۱۷ ۰۸

۱۷ ۳۸

۱۸ ۰۷

۱۸ ۳۷

۱۹ ۰۶

۱۹ ۳۵

۲۰ ۰۵

چھٹی ساعت اوسط کا
خاتمہ اور ساتویں
ساعت اوسط کی ابتدا
۲۰ ۳۴

۲۱ ۰۳

۲۱ ۳۳

۲۲ ۰۲

۲۲ ۳۲

۰۱ ۲۳

۳۰ ۲۳

ساتویں ساعت اوسط کا خاتمہ ۰۰ ۲۴

## مثال دوئم

جدول سے تعارف کے بعد اب ہمیں مطلوبہ وقت طلوع آفتاب ۵ بج کر ۲۶ منٹ کی ساعت استخراج کرنی ہے۔ اس مقصد کے لیے آپ کو صرف ایک معمولی سا کام کرنا ہے۔ جدول کا وہ کالم تلاش کریں۔ جہاں آپ کا مطلوبہ وقت تحریر ہے بس آپ کا کام ختم۔ جیسے کہ پہلے بتا چکا ہوں اس کے نیچے تمام ساعتیں بمعہ ساعت شروع ہونے اور ختم ہونے کے وقت کے تحریر ہوں گی۔ اس کے ساتھ درمیان میں ساعتوں کے ناموں کا جو کالم دیا گیا ہے۔ اس کو بھی دیکھیں۔

## عملی مثال

فرض کریں ہمیں مورخہ ۲۸ مارچ ۱۹۹۸ء کو بمقام لاہور، دوپہر ۴۰-۲ منٹ پر جاری ساعت معلوم کرنی ہے۔ بعد از دوپہر ۰۰-۲ کو ۰۰-۱۴ پڑھیں گے یعنی دوپہر ۰۰-۱۲ کے بعد ایک نہیں بلکہ تیرہ پڑھا جائے گا۔ تمام کتاب میں اسی طریقے کو اختیار کیا گیا ہے۔ اسکے لیے سب سے پہلے کتاب کے آخر میں دیئے گئے طلوع و غروب کے جدول سے لاہور کا ۲۸ مارچ ۱۹۹۸ء کا وقت طلوع آفتاب معلوم کریں۔ یہ ۵۵-۵ ہے اور دن ہفتے کا ہے۔

اس مقصد کے لیے آپ کو صرف ایک معمولی کام کرنا ہے۔ یعنی جدول کا وہ کالم تلاش کریں۔ جہاں آپ کا مطلوبہ وقت تحریر ہے۔ بس آپ کا کام ختم ہوا جیسے کہ پہلے تحریر کر چکا ہوں اس وقت کے نیچے اس دن رات کی تمام ساعتیں بمعہ ساعت کے شروع ہونے اور ختم ہونے کے وقت سمیت تحریر ہیں۔ اس کے ساتھ ساتھ درمیان کے کالم میں ہفتے کے ساتوں دنوں کی مناسبت سے تمام دنوں کی ساعتوں کے نام تحریر کر دیئے گئے ہیں۔ اب

۵-۵۵ کے کالم میں نیچے کی طرف جائزہ لینا شروع کریں۔ تیسری ساعت کبیر میں ۱۵-۱۴ اور پھر ۴۴-۱۴ کا تحریر شدہ وقت ملے گا۔ اختتامی وقت ۴۴-۱۴ ہے سو اس کے سامنے کالم میں ساعت کا نام دیکھیں تو یہ ہے عطارد۔

اس طریقہ کار کے تحت آپ کسی کے سوال کرنے کے وقت یا پیدائش کے وقت جاری ساعت کبیر و صغیر وغیرہ معلوم کر سکتے ہیں۔ اور پھر اس کے مطابق احکام بیان کر سکتے ہیں۔

خیال رہے اس نظام میں آپ کو تاریخ وغیرہ کا حساب رکھنے کی ضرورت نہیں ہے۔ آپ کو صرف دو امور معلوم ہونے چاہیں۔

**اول** طلوع آفتاب کا وقت

**دوم** مطلوبہ دن

طلوع آفتاب کے وقت کے مطابق جدول میں سے ساعات لے لیں اور مطلوبہ دن کے مطابق ساعات کی ترتیب لے لیں۔ کیوں کہ ہر دن کی ساعات کی ترتیب فرق ہے۔ اس لیے دھیان کے ساتھ دن اور اس کی ساعات کا تعین کریں۔ لاپرواہی سے غلطی کا احتمال ہے۔

اب جب کہ استخراج ساعت کے بارے میں بحث مکمل ہو چکی ہے۔ اس باب کا اختتام ہوتا ہے۔ اگلے صفحات میں اس ہی اصول کی بنیاد پر سوالوں کے جواب، قسمت، کاروبار، امراض، صحت، جادو، اولاد، حالات زندگی، سوالوں کے جواب، سعد و نحس ساعتیں، اسم مولود، عنصری تقسیم، ساعتوں کے منسوبی اعداد، حروف اور دیگر کئی ایک امور کو بیان کیا گیا ہے۔

# پیدائشی حالات

## بلحاظ ساعت

آپ کس وقت پیدا ہوئے ہیں ؟

علم ساعات سعد و نحس اوقات کے استخراج تک محدود نہیں ہے۔ علم ساعات میں مختلف ساعتوں کے دوران پیدا ہونے والے افراد کے مزاج، کردار اور حالات وغیرہ کو بھی اخذ کیا جاسکتا ہے۔

آپ کو اس سلسلے میں صرف یہ کرنا ہے کہ کتاب کے آخر میں دیئے گئے جدول کی مدد سے معلوم کریں کہ آپ کون سی ساعت میں پیدا ہوئے تھے۔ اگلے صفحات میں ہر ساعت کے تحت پیدا ہونے والے افراد کے عمومی رویئے، مزاج، کردار اور قسمت پر بحث کی گئی ہے۔ آپ اپنے حالات جاننے کے لیے متعلقہ ساعت کے تحت دیئے گئے احکام کو پڑھ لیں اور ان سے راہنمائی حاصل کریں۔

# ساعت شمس

## میں پیدائش

ساع ت شمس میں پیدا ہونے والے افراد باہمت اور عالی ظرف ہوتے ہیں۔ پیدائشی طور پر ایسی صلا حیتوں کا مالک ہوتے ہیں جو اس کو آنے والے دنوں میں عظمت اور ناموری کے ساتھ قوت اقتدار اور خوش حالی عطا کرتی ہیں۔ یہ باہمت اور منفرد ہوتے ہیں۔ حکومتی ادارے ہوں یا نجی و ذاتی کاروبار ہوں یا ملازمت یہ اعلی ترین عہدے کے طالب ہوتے ہیں اور اس کے لیے قرار واقعی محنت اور توجہ سے کام کرتے ہیں۔ انکے جواہر ایسی جگھوں پر کھل کر سامنے آتے ہیں جہاں ان کو خود مختارانہ پوزیشن و مرتبہ حاصل ہو۔ ایسی صورت میں یہ اپنی غیر معمولی ذہانت کے تحت آگے بڑھنے اور حکومت کرنے اور پوزیشن حاصل کرنے کے لیے انتھک محنت کرتے ہیں اور آخر کار محنت کا ثمر لازوال اور حیرت انگیز کامیابیوں کی صورت میں پاتے ہیں۔ مختصر یوں سمجھ لیں کہ یہ جس مرضی شعبہ حیات میں ہوں زیادہ دنوں تک کامیابی ان کی دسترس سے باہر نہیں رہتی اور یہ معاشرے میں قابل احترام و اعتبار قرار

پاتے ہیں۔

یہ جاذب نظر اور پر کشش شخصیت کے مالک ہوتے ہیں۔ ایسے افراد کی جمالیاتی حس ترقی یافتہ ہوتی ہے۔ یہ حسن اور خوبصورتی کو پسند کرتے ہیں۔ اس وجہ سے فنون لطیفہ مثلاً شعروادب اور آرٹ وغیرہ میں دلچسپی لیتے ہیں۔ تاہم عملی طور پر کم ہی اس طرف راغب ہوتے ہیں۔ تاہم اگر ایسا ہو تو پھر یہ عظیم فنکار ثابت ہوتے ہیں اور مدتوں ان کی کارکردگی یاد رکھی جاتی ہے۔

ساعت شمس میں پیدا ہونے والے افراد پر کشش اور جاذب نظر شخصیت کے مالک ہوتے ہیں۔ شائستگی، تہذیب، خوش مزاجی، زندہ دلی اور پر تپاک رویہ ان کی طبع میں شامل ہوتا ہے۔ یہ ذہین اور عقل مند ہوتے ہیں ایک زمانہ انکے علم و دانش کا قدردان ہوتا ہے۔ اپنی زندہ دلی حسن سیرت اور ذہانت کے باعث یہ لوگوں کے لیے کشش کا منبع ہوتے ہیں۔ ان میں لوگوں کو اپنے طرف کھینچنے اور دوست بنانے کی خصوصی صلاحیت ہوتی ہے۔ یہ جانتے ہیں کہ وقت اور حالات کی ضرورت اور لوگوں کے تقاضے کے مطابق کس طرح اپنے آپ کو ڈھالا جائے اور کس طرح ان کا اعتماد قائم کر کے کامیابی کا راستہ ہموار کیا جائے۔ تعلقات بنانے میں ان کو ملکہ حاصل ہوتا ہے۔

یہ فراخ دل اور فیاض ہوتے ہیں۔ آسائشات کے لیے، دوستوں اور تعلق داروں پر، ثقافت، مذہب اور آرٹ کے میدانوں میں روپے کا بے دریغ استعمال کرتے ہیں۔ اس وجہ سے روپیہ ان کے پاس وافر مقدار میں کم ہی جمع ہو سکتا ہے۔ ایک طرف سے آتا ہے اور دوسری طرف مسلسل خرچ ہوتا رہتا ہے۔ روپیہ خرچ کرنے کے بارے میں انکارویہ کچھ ایسا ہوتا ہے کہ مشکل دنوں میں بھی کسی پر ہاتھ کے تنگ ہونے کو ظاہر نہیں ہونے دیتے۔ یاروں دوستوں اور متعلقین کی اچھے برے دنوں میں مدد کرتے رہتے ہیں۔ لیکن خود مشکل وقت میں کسی سے مدد طلب کرنا اپنی شان کے خلاف سمجھتے ہیں۔

حسن پرستی اور جمالیاتی ذوق ان کو جنس مخالف کی طرف متوجہ کرنے کا باعث ہوتا ہے۔ مگر یہ کسی غلط حرکت کے مرتکب نہیں ہوتے کیونکہ ان کو معاشرے میں اپنے مقام ومرتبے اور شہرت کی فکر ہوتی ہے۔ یہ شادی جلد کر لیتے ہیں۔ باوجود انفرادی اور محبت کرنے والی شخصیت، عمدہ گھر اور اسباب کے بہم دستیاب ہونے کے ان کی عائلی زندگی کچھ زیادہ خوشگوار نہیں ہوتی۔ شریک حیات سے ہٹ کر دوسری دلچسپیاں اور ان کا شریک زندگی کے بارے میں اونچا معیار مسائل کا باعث ہوتا ہے۔

ازدواجی تعلقات کی طرح اس کے روزمرہ تعلقات میں بھی توازن کی کمی ہوتی ہے۔ گو دوستوں کا دوست دشمنوں کا دشمن ہوتا ہے۔ لیکن اکثر اپنے شاہی رویے کے باعث دوستوں کو دشمن اور دشمنوں کو دوست بنالیتا ہے۔ اس کی دوستی اور دشمنی دونوں ہی انتہائی حد کو چھونے لگتی ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ مسلسل نئے تعلقات اور دوست بناتا رہتا ہے۔ جہاں تک اس کے دشمنوں کا تعلق ہے تو لوگ اس کے خلاف دل میں بغض اور حسد رکھنے کے باوجود کامیاب نہیں ہوتے بلکہ پوری کوشش کے باوجود ناکامی ان کا مقدر ہوتی ہے۔

# ساعت قمر

## میں پیدائش

ساعت قمر میں پیدا ہونے والے افراد کا خاصہ ان کا تخلیقی اور تخیلاتی پہلو ہے۔ نئی سوچ اور ذہانت جیسی خصوصیات کے ساتھ فرد کا ذہن دور دور تک مار کرتا ہے اور وہ اپنے میدان میں نت نئی سوچ اور عمل کی راہ دینے کا باعث ہوتے ہیں۔ بنیادی طور پر اس ساعت کے مالک افراد عمل کی صلاحیت سے عاری ہوتے ہیں گو تخلیقی قوت ان میں ہوتی ہے مگر عملی طور پر اس کا اظہار نہیں ہوتا۔ اور اگر ہو بھی تو ایسے کاموں میں جو زیادہ محنت اور توانائی نہ مانگتے ہوں اور جہاں تخیل کے گھوڑے کو دور دور تک دوڑایا جا سکے مثلاً مصوری یا شاعری یا کوئی اور فنون لطیفہ۔ وہ تمام افراد جو عالمانہ حیثیت کے حامل ہوتے ہیں بڑے مفکر اور فلسفی یا روحانی سلسلوں سے تعلق رکھنے والے بزرگ سب اس کے زیر اثر آتے ہیں۔ بہر حال ان کاموں میں جسمانی مشقت کی بجائے ذہنی قوتیں زیادہ کار فرما ہوتی ہیں۔

فرد کو ایسے کاموں جہاں ذہنی دوڑ دھوپ ہو، میں داخل ہونا زیادہ کامیابی دیتا ہے۔

ان کو یا تو فنون لطیفہ کو بطور پیشہ اپنانا چاہیے یا ادب، افسانہ نگاری وغیرہ یا وکالت یا سفر اور مائع اشیاء کے کاموں کی طرف توجہ دینی چاہیے۔ ورنہ معاملات میں خرابی ہی پیدا ہو گی یوں مادی لحاظ سے ان کی زندگی کچھ زیادہ کامیاب نہیں ہوتی۔ تصورات کی دنیا میں رہنے والے یہ آرام طلب اور سست لوگ ترقی کے مواقع ضائع کر دیتے ہیں۔

ساعت قمر میں پیدا ہونے والے وہ افراد جن کو قمر بہت زیادہ متاثر کر رہا ہو وہ عموماً ناقابل اعتبار اور لالچی ہوتے ہیں۔ معاشرے کی بجائے ذات کو ترجیح دیتے ہیں۔ یہ حد درجہ مطلب پرست اور اپنی ذات کے فائدے کے لیے سرد رویے کا مظاہرہ کرنے والے ہوتے ہیں۔ یہ کمزور مزاج اور کردار کے مالک ہوتے ہیں اور وہ افراد جو ان پر اعتبار یا اعتماد رکھتے ہیں وہ کسی مشکل یا ضرورت کے وقت ان سے کسی مدد یا توجہ کی امید نہ رکھیں۔ خصوصاً جب ان کے اپنے کسی مفاد کے متاثر ہونے کا ذرا بھی امکان ہو۔

یوں بھی یہ بزدل اور حقائق سے آنکھیں چرانے والے ہوتے ہیں۔ مسائل کو دوسرے وقت کے لیے اٹھا رکھنا اور خواب و خیال میں مسائل کا حل تلاش کرنا ان کا محبوب مشغلہ ہے۔

ان کی سوچ جنس زدہ ہوتی ہے۔ لیکن عملی طور پر یہ جنس زدہ نہیں ہوتے۔ عیاش تو ضرور ہوتے ہیں مگر بہادر عیاش نہیں۔ عاشق تو ہوتے ہیں مگر جان پر کھیلنے والے نہیں۔ یہی وجہ ہے کہ ان کی بنائی ہوئی تصاویر میں ان کے لکھے ہوئے شعروں میں ان کے افسانوں میں، انکی گفتگو میں آپکو جنس زدہ اور ننگی سوچ تو ضرور ملے گی مگر عملی طور پر ان کاموں میں ملوث ہونے کی مثالیں نسبتاً کم ہوں گی۔

ان کی ازدواجی زندگی توازن سے خالی اور تعلقات میں اتار چڑھاؤ کا شکار ہوتی ہے۔ دراصل ان کا مزاج جلد تبدیل ہوتا رہتا ہے۔ کاروباری شراکت بھی ان کے لیے موزوں نہیں ہوتی۔

# ساعت عطارد

## میں پیدائش

ساعت عطارد میں پیدا ہونے والے افراد اعلیٰ ذہنی اور کاروباری صلاحیتیں لیے ہوئے ہوتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے ان کو فہم و فراست، عقل و دانش کے ساتھ کاروباری سوجھ بوجھ اور معاملات کی تہہ میں اتر جانے کی صلاحیت عطا کی ہوتی ہے۔ ان ہی خوبیوں کی بناء پر یہ کامیاب و کامران زندگی بسر کرتے ہیں یہ پر کشش چست وچالاک اور اچھے حافظے کے مالک ہوتے ہیں۔ ساعت عطارد کا مولود ابتداء ہی سے تعلیم حاصل کرنے کی طرف رجحان رکھتا ہے۔ ذہنی طور پر فعال و مستعد، بیدار مغز، طباع اور ذہین ہوتا ہے۔ تقریری مقابلوں اور علمی بحث مباحثے میں ضرور حصہ لیتا ہے۔ اور عمومی حالت میں سائنس کے مضامین میں رغبت رکھتا ہے۔ یوں سیاست، قانون اور طب میں بھی اس ساعت کے حامل لوگوں کی ایک تعداد پائی جاتی ہے۔ علوم مخفی سے بھی ان لوگوں کو دلچسپی ہوتی ہے۔

ان کی ایک خاص خوبی ان کی زبان دانی کی صلاحیت ہے۔ ان کی گفتگو میں ایسی

چاشنی اور سرور ہوتا ہے کہ سامع پوری توجہ ان کی طرف مبذول کر دینے پر مجبور ہو جاتا ہے۔ فصاحت وبلاغت کے ساتھ رنگین بیانی اور حاضر دماغی ان کی کامیابی کا راز ہے۔ گفتگو کرنے کا سلسلہ موزوں اور بروقت جواب اور ہمہ صفتی ان کو اپنے حلقے اور معاشرے میں مقبولیت اور ممتاز مقام عطا کرتی ہے۔ یوں بھی فطرت شناس ہونے کی بناء پر مجمع کی نفسیات کو فوراً سمجھ لیتے ہیں اور یوں مجمع کے مزاج کے مد نظر بات کرنے سے ان کی ہمدردی اور توجہ حاصل کرنے میں کامیاب ہو جاتے ہیں۔ اس وجہ سے یہ ملک گیر مقبولیت کے سیاستدان اور ایسے کامیاب وکیل خیال کئے جاتے ہیں جو ہر قسم کے حالات میں بساط کو الٹ دینے کے ماہر ہوتے ہیں۔ یہ ہمہ صفتی اور زبان وادب پر عبور ان کو جہاں درس وتدریس کی طرف لے جاتا ہے وہاں ان کو بہترین لکھاری بھی بناتا ہے۔ صرف ناول نویس یا ڈرامہ نگار ہی نہیں بلکہ جس بھی شعبہ زندگی میں ہوں شاہکار تخلیق کرتے ہیں۔

یہ جسمانی وذہنی یعنی عملی اور علمی ہر دو طرح فعال ہوتے ہیں۔ اس لیے کاہلی یا سستی کو اپنے پاس پھٹکنے نہیں دیتے اور پوری مستعدی وبیدار مغزی اور ہنر مندی سے کام کی تکمیل کرتے ہیں۔ اس وجہ سے کاروبار کی بلندیوں پر جا پہنچتے ہیں اور ایک زمانہ انکی تیز رفتار ترقی، کاروباری ذہن اور خوش قسمتی پر رشک کرتا ہے۔ کاروبار ہو یا عام زندگی عموماً زبان اور وعدے کے پکے ہوتے ہیں۔ تاہم ان کو امتحان میں نہیں ڈالنا چاہیے۔ ان کا آزمائش پر پورا اترنا مشکل ہو جاتا ہے۔ یوں یہ قابل اعتبار اور ایماندار ہوتے ہیں۔ ان کا رجحان سفر کی جانب بھی ہوتا ہے۔ اس لیے عموماً ایسے کاموں میں کامیاب رہتے ہیں جہاں ان کی طبع کے مطابق ایک جگہ سے دوسری جگہ جانے کے مواقع میسر ہوں۔

ساعت عطارد میں پیدا ہونے والے افراد تیز ادراکی قوت کے باعث بات کی تہہ تک جلد پہنچ جاتے ہیں۔ وہاں یہ اس قوت کے باعث مختلف اشیاء کی نقل یا ایک چیز دیکھ کر اس جیسی دوسری شے بنانے میں خصوصی مہارت رکھتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ یہ اچھے اداکار اور نقال ہونے کے ساتھ بہترین ایکٹر ہوتے ہیں۔ یہ باکمال مصور اور لاجواب سنگ تراش ہوتے

ہیں۔

یہ ادب وزبان پر عبور رکھنے کے باعث اپنے آپ کو کبھی ایک کام تک محدود نہیں کرپاتے اور ایک سے زائد شعبوں میں دلچسپی لیتے ہیں۔ ان کی دلچسپی کا ایک شعبہ کھیل کی دنیا بھی ہے۔ جس میں یہ کافی نام پیدا کر سکتے ہیں۔ گو یہ اچھے کھلاڑی ہوتے ہیں تاہم ایسے کھیل زیادہ پسند کرتے ہیں جہاں طاقت سے زیادہ عقل یا طاقت کے ساتھ عقل کو بھی استعمال کیا جا سکے۔

پر کشش اور بے قرار طبع کے باعث جلد شادی کر لیتے ہیں عموماً کامیاب ازدواجی زندگی بسر کرتے ہیں۔ یہ جلد ہی شریک حیات کے مزاج اور نفسیات کو سمجھ لیتے ہیں۔ اور بہتر معاملہ بندی کا باعث ہوتے ہیں۔

# ساعت مریخ

## میں پیدائش

ساعت مریخ میں پیدا ہونے والا فرد پر عزم، حوصلہ مندی جری اور جارحانہ مزاج لیے ہوئے ہوتا ہے۔ زندگی میں نمایاں مقام حاصل کرنے کے لیے جانفشانی اور لگن سے کام لیتا ہے۔ اور راستے میں آنے والے بڑے سے بڑے خطرے کو خاطر میں نہیں لاتا۔ یہ مزاحمت، عمل اور جدوجہد پر یقین رکھتا ہے اور اس ہی کی بدولت کامیابی وکامرانی سے ہمکنار ہوتا ہے۔ یہ بہادر، جرات مند، جنگجو، جفاکش اور انقلابی مزاج کا مالک ہوتا ہے۔ کیونکہ گرم طبع ہوتا ہے اس لیے جلد غصے میں آجاتا ہے اور ہمیشہ اپنی ضد پر قائم رہتا ہے۔

یہ عام طور پر فوج اور پولیس جیسے اداروں کا بہترین سرمایہ ہوتا ہے۔ میدان جنگ ہو یا مجرموں کو انکی پناہ گاہوں سے کھینچ باہر نکالنے کا معاملہ ہو، یہ پوری توانائی اور تندہی سے دشمن پر حملہ آور ہوتا ہے۔ فن حرب میں اپنی مہارت جنگجو فطرت اور عالی حوصلگی کے باعث فاتح کا اعزاز حاصل کرتا ہے۔ کسی حالت میں بھی پسپا ہونے کے بارے میں نہیں سوچ

سکتا۔ پورے جوش و خروش، دلیری، جرات اور استقامت کے ساتھ دشمن کا مقابلہ کرتا ہے۔ شکست یا میدان سے فرار ہونا اسکی فطرت میں ہی شامل نہیں۔ جان تو دے سکتا ہے مگر آن پر حرف نہیں آنے دیتا اور باخوشی جان کا نذرانہ پیش کر دیتا ہے۔ وہ فوجی جو میدان جنگ میں کام آجاتا ہے یا کامیاب یا سرخرو واپس لوٹتا ہے یا میدان جنگ میں تاریخ ساز کردار ادا کرتا ہے یا وہ پولیس مین جو مجرموں کے لیے عذاب بن جاتا ہے اور کوئی چور اچکا، بدمعاش، ڈاکو، سمگلر اس کے ہاتھ سے نہیں بچ پاتا سب مریخی صفت ہوتے ہیں۔

لیکن صرف فوج اور پولیس ہی نہیں زندگی کے دیگر میدانوں میں بھی عملی تحریکوں کو کامیاب کرنے اور انقلاب لانے والے ساعت مریخ ہی میں پیدا ہوئے ہوتے ہیں۔ سول سروس میں ہوں تو اہم اور ذمہ دارانہ پوزیشن پر ہوتے ہیں۔ سیاسی لیڈر ہوں تو تختہ الٹنے اور انقلاب لانے کا باعث ہوتے ہیں۔ جہاں ضرورت ہو وہاں یہ مزاحمتی اور باغی گروپ تشکیل دیتے اور ان کو کامیابی سے ہمکنار کرتے ہیں۔ یہ روزمرہ زندگی میں عمدہ صلاحیتوں، حوصلہ، جرات، اور مردانگی کی خوبیوں کا مرقع ہوتے ہیں۔ ان کی زندگی مسلسل جدوجہد اور عزم کی کہانی ہوتی ہے۔

یہ حصول مقصد کے لیے دل میں کسی خوف کو لائے بغیر مسلسل تگ و دو کرتا رہتا ہے۔ کسی مشکل کسی مخالفت اور کسی طاقت سے نہیں دبتا۔ مشکل اور فیصلہ کن وقت میں کبھی نروس نہیں ہوتا۔ اور مردانگی کے ساتھ حالات کے خلاف سینہ سپر ہو جاتا ہے۔ صرف خود نہیں بلکہ ساتھیوں اور ہمرائیوں میں بھی جرات، بہادری، حوصلہ، انقلابی اور مزاحمتی سوچ پیدا کرنے کا باعث ہوتا ہے۔

یہ انا پرست اور اپنی بات پر اڑ جانے والا ہوتا ہے۔ مخالف اور مخالفت دونوں کو پسند نہیں کرتا اور ان کو راستے سے ہٹاتا چلا جاتا ہے۔

ساعت مریخ میں پیدا ہونے والی خاتون کا جائزہ خاصا دلچسپ ہے۔ ایسی عورت کسی

حد تک مردانہ صفات لیے ہوئے ہوتی ہے۔ اس کی اکثر عادتیں مردوں سے ملتی جلتی ہیں۔ دوسری عورتوں کی نسبت یہ مضبوط، پرعزم، تیز اور جارحانہ مزاج کی ہوتی ہے۔ اس عورت کو دفتر اور فیکٹری میں کام کرتے دیکھا جا سکتا ہے۔ صرف یہاں ہی نہیں بلکہ قومی تحریکوں، مزاحمتی گروپوں اور چھاپہ مار تنظیموں وغیرہ میں بھی یہ شمولیت اختیار کرتی ہے۔ ہر کام میں نمایاں حصہ لیتی ہے۔ فوج، پولیس اور دوسرے ایسے اداروں میں کام کرنے والی عورتوں کی ایک بڑی تعداد ساعت مریخ کے دوران پیدا ہونے والیوں کی ہوتی ہے۔

عورت ہو یا مرد چھوٹی چھوٹی بات پر طیش میں آجاتا ہے۔ اس کا رویہ تمام خاندان کے ساتھ ظالمانہ اور سخت ہوتا ہے۔ اس کو اپنے ذہن کو پرسکون رکھنے کی کوشش کرنی چاہیے اور گھر والوں کے ساتھ گھل مل کر رہنا چاہیے۔ اس کے ساتھ ازدواجی بندھن میں شریک ہونے سے قبل خوب سوچ لینا چاہئیے۔ ان کا فطری جارحانہ مزاج کم ہی درست ہوتا ہے۔ اور اس کے باعث فریقین کے باہمی تعلقات کشیدہ ہی رہتے ہیں۔

# ساعت زہرہ

## میں پیدائش

ساعت زہرہ میں پیدا ہونے والے افراد حسن، آرٹ، جذبات، جنس اور انسان دوستی کے مظہر ہوتے ہیں۔ زہرہ جسم میں بہترین دوران خون اور اس کی وافر مقدار کو ظاہر کرتا ہے۔ اس ساعت کا مولود توانا جسم اور اچھی صحت لیے ہوئے ہوتا ہے۔ اس کو کم ہی صحت کے مسائل کا سامنا ہوتا ہے۔

زہرہ فرد میں بمقدار وافر پائی جانے والی جنسی اور حیوانی قوت کو ظاہر کرتا ہے۔ اس ساعت کے حاملین جسمانی لحاظ سے جلد بالغ ہو جاتے ہیں۔ اور تیزی سے رنگ وبو کے سیلاب کی طرف متوجہ ہو جاتے ہیں۔ ایسا کم ہی ہوتا ہے کہ یہ حسن وعشق کے چکر میں نہ پڑیں یہ آسائش پسند اور عیش وعشرت کے خواہش مند ہوتے ہیں۔

اس ساعت کے حاملین رومانی مزاج اور جذبات کی رو میں بہہ جانے والے ہوتے ہیں۔ ان کا خاندان بڑا اور اولاد کافی ہوتی ہے۔ بیوی بچوں اور گھر کے دوسرے افراد کے ساتھ

ایک خاص انس اور محبت رکھتے ہیں اور جہاں تک ممکن ہو ان کی خواہشات کی تکمیل اور جذبات کی قدر اور حوصلہ افزائی کرتے ہیں۔

یہ رحم دل، مہمان نواز، مہربان، خوش اخلاق اور خوش مذاق ہوتے ہیں۔ شکل و صورت کے لحاظ سے بھی اپنی جنس کے مطابق ان کا شمار خوبصورت اور مقناطیسی کشش والے افراد میں ہوتا ہے۔ گو یہ خود بھی دل پھینک ہوتے ہیں۔ تاہم اپنی شکل اور مہذب اطوار کے باعث جنس مخالف بھی ان کی طرف میلان رکھتی ہے۔ ان کی ازدواجی زندگی عموماً خوشگوار اور پر لطف ہوتی ہے۔ بیوی بچوں کے درمیان یہ بہت خوش اور مطمئن ہوتے ہیں۔

زہرہ کے حاملین فطرت کے خوبصورت مناظر، حسن اور خوبصورتی سے خصوصی لگاؤ رکھتے ہیں۔ فنون لطیفہ، شعر و شاعری، ناچ گانا، آرٹ اور میوزک وغیرہ کی طرف ان کا بالضرور میلان ہوتا ہے اور کافی حد تک ان معاملات میں دخیل ہوتے ہیں۔ اگر قسمت یاوری کرے تو ان معاملات میں کافی کامیابی حاصل کر سکتے ہیں۔

چاہے ادب کا میدان ہو، آرٹ، میوزک، ڈانس اور اداکاری جیسے شعبے کوئی بھی فرد جو ان میں پر اثر کامیابی حاصل کرتا ہے وہ عموماً ساعت زہرہ میں پیدا ہوا ہوتا ہے۔ ان کے سوشل تعلقات بہت وسیع ہوتے ہیں۔ یہ بہترین میزبان اور دوست ثابت ہوتے ہیں۔

یہ طبعاً رحم دل، سچے اور ہمدرد ہوتے ہیں اور دوسروں پر جلد اعتبار کر لیتے ہیں۔ عموماً اس وجہ سے لوگ ان کو دھوکہ دینے میں کامیاب ہو جاتے ہیں۔ لیکن یہ حرکت انکے مزاج پر کچھ زیادہ گراں نہیں گزرتی یہ جلد ہی مجرم کو معاف کر دیتے ہیں۔ ذاتی مسائل ہوں یا ملکی یہ کبھی ان کے حل کے لیے طاقت کے استعمال کو ترجیح نہیں دیتے بلکہ مل جل کر مسائل کو حل کرنا چاہتے ہیں۔ یہ لڑائی جھگڑے اور جنگ و جدل سے سخت نفرت کرتے ہیں۔ یوں بھی یہ فطرتاً اس کام کے لیے موزوں نہیں ہوتے۔ یہ نازک مزاج اور عیش پرست ہوتے ہیں اور زیادہ تکلیف اور پریشانی اٹھانا پسند نہیں کرتے۔ ماسوائے اس کے کہ معاملہ ان کے عشق کا ہو

اور محبوبہ کے حصول یا تسخیر کا مسئلہ در پیش ہو۔

یہ مالی لحاظ سے خوش قسمت واقع ہوتے ہیں اور اس قدر آمدنی با آسانی حاصل کر لیتے ہیں جس سے ایک پر آسائش اور باتکلف زندگی بسر کر سکیں۔ راگ رنگ، فلم، ادب، آرٹ، خوشبو، خواتین کے استعمال کی اشیاء شراب اور ایسی ہی دوسری اشیاء کی تجارت یا ذریعہ روزگار ان کے لیے مناسب ترین ہوتا ہے اور ان ہی میدانوں میں یہ حقیقی کامیابی حاصل کرتے ہیں۔

# ساعت مشتری

## میں پیدائش

ساعت مشتری میں پیدا ہونے والا فرد بلند آرزوں، خواہشوں اور تمناؤں کے ساتھ اس دنیا میں آتا ہے۔ حکومت طاقت اختیار اور دنیا میں بلند مقام حاصل کرنا اس کی ایسی خواہش ہوتی ہے۔ جس کے حصول کے لیے قدرت نے اس کو عملی قوت اور اعلیٰ دماغی صلاحیتوں کے ساتھ حالات کے مطابق اپنے آپ کو ڈھال لینے کی خوبی ودیت کی ہوتی ہے۔ بلند حوصلے خود اعتمادی، ترقی اور حکومت کی خواہش، رکاوٹوں اور پیچیدہ مسائل کو حل کرنے کے لیے اعلیٰ حکمت عملی آخر کار اس کو بلند ترین مقام پر لے جاتی ہے۔ اور یہ شاندار کامیابیاں حاصل کرتا ہے۔ دنیا کے کامیاب لیڈروں، سرمایہ داروں، تاجرون، اعلیٰ افسروں اور اپنے شعبوں میں کامیاب ترین افراد کی پیدائش عموماً ساعت مشتری میں ہوتی ہے۔ ساعت مشتری میں پیدا ہونے والا فرد ایسے تمام کاموں میں کامیاب ہوتا ہے جہاں اس کو دوسروں پر حکم چلانے اور حکومت کرنے کے مواقع فراہم ہوں۔

# ساعت مشتری

## مینی پیدائش

ساعت مشتری میں پیدا ہونے والا فرد بلند آرزوں، خواہشوں اور تمناؤں کے ساتھ اس دنیا میں آتا ہے۔ حکومت طاقت اختیار اور دنیا میں بلند مقام حاصل کرنا اس کی ایسی خواہش ہوتی ہے۔ جس کے حصول کے لیے قدرت نے اس کو عملی قوت اور اعلیٰ دماغی صلاحیتوں کے ساتھ حالات کے مطابق اپنے آپ کو ڈھال لینے کی خوبی ودیت کی ہوتی ہے۔ بلند حوصلے خود اعتمادی، ترقی اور حکومت کی خواہش، رکاوٹوں اور پیچیدہ مسائل کو حل کرنے کے لیے اعلی حکمت عملی آخر کار اس کو بلند ترین مقام پر لے جاتی ہے۔ اور یہ شاندار کامیابیاں حاصل کرتا ہے۔ دنیا کے کامیاب لیڈروں، سرمایہ داروں، تاجروں، اعلی افسروں اور اپنے شعبوں میں کامیاب ترین افراد کی پیدائش عموماً ساعت مشتری میں ہوتی ہے۔ ساعت مشتری میں پیدا ہونے والا فرد ایسے تمام کاموں میں کامیاب ہوتا ہے جہاں اس کو دوسروں پر حکم چلانے اور حکومت کرنے کے مواقع فراہم ہوں۔

ساعت مشتری کے حاملین مذہبی و اخلاقی قوانین و ضوابط کی پابندی کرنے والے، سچے فراخ دل، رحم دل، خوش طبع، متوازن مزاج، باضمیر، کشادہ ذہن اور وعدے کے پکے ہوتے ہیں۔ انا اور عزت نفس کے احساسات کے ساتھ ان میں دوسروں کے جذبات کا احترام کرنے، ایثار سے کام لینے اور رفاہ عامہ کے کام کرنے کا جذبہ ہوتا ہے۔

ساعت مشتری میں پیدا ہونے والوں کا ایک پہلو ان کی مذہب اور تاریخ سے دلچسپی ہے۔ جس بھی مذہب سے ان کا تعلق ہو یہ اس کا مکمل شعور اور ادراک رکھتے ہیں مگر عملی طور پر یہ مذہب کی روح کی بجائے ظاہری طریقوں اور رسومات کی طرف رجحان رکھتے ہیں۔ روزمرہ زندگی ہو یا معاملات روزگار، ہر جگہ مذہب کی طرف ان کا رجحان محسوس کیا جا سکتا ہے۔ مذہب کے نام پر کٹ مرنے والے اور مختلف تحریکوں میں حصہ لینے والے ہوتے ہیں۔ قدرت نے ان کو وسیع مذہبی اور تاریخی معلومات کے ساتھ زبان دانی اور فن تقریر کی خوبی عطا کی ہوتی ہے۔ جس کو کاروبار حیات کے علاوہ دوسرے مقاصد کے لیے بہترین طریقے سے استعمال کرتے ہیں۔

ساعت مشتری کے حاملین کا رہن سہن صاف ستھرا پُر آسائش اور کسی قدر نمائشی ہوتا ہے۔ آرام دہ زندگی اچھی خوراک، اچھی رہائش، اچھا لباس ان کی دلی خواہش ہوتی ہے۔ ان سب امور کے پیچھے دراصل ان کی خوبصورتی اور حسن سے محبت کرنے والی فطرت ہوتی ہے۔ کوئی شے چاہے جان دار ہو یا بے جان ان کی نظروں کا خراج تحسین ضرور حاصل کرتی ہے اور شاید یہی چیز ان کی مذہب اور اخلاق پر پابندی کے باوجود ان کی شخصیت کا ایک متضاد رخ اختیار کر لیتی ہے اور یہ جنس مخالف میں خصوصی دلچسپی لیتے ہیں۔ اس وجہ سے ان کو قدرے سیکسی خیال کیا جاتا ہے۔

**نوٹ:**

ایک بات یاد رکھیں---- علم ساعت کوئی حسابی علم نہیں ہے کہ ہمیشہ دو جمع دو

چار کے برابر ہوں گے۔ یہ انسان کے بارے میں ہے جس کا مزاج، طبع اور خیال ہر لمحے تبدیل ہوتا رہتا ہے۔ علاوہ ازیں ہر معاشرے کے اپنے اصول و قواعد بھی ہوتے ہیں۔ اس لیے احکام بیان کرتے ہوئے ان سب باتوں کو ذہن میں رکھنا چاہیے۔ اوپر والے پیرے میں ان افراد کی جنس مخالف میں دلچسپی کا لکھا گیا تو اسکے اثرات پر ہر فرد کے مزاج کے ساتھ معاشرے کا اثر بھی نمایاں ہو گا۔ مثلاً ایک مذہبی اور پابند معاشرے میں ایسا فرد زیادہ سے زیادہ پسند کی شادی کرے گا۔ جب کہ مکمل آزاد معاشرے میں زیادہ امکان اس بات کا ہے عشق و محبت کے چکر سے آگے بڑھ کر حیوانی خواہش پوری کی جائے اور پھر شادی کی جائے۔ لیکن ایسا نہیں ہو گا کہ حیوانی خواہش کی تکمیل پر وہ حسب وعدہ شادی نہ کرے۔

ان کی ازدواجی زندگی زیادہ خوشگوار نہیں ہوتی۔ یہ ایک تو قدرے حسن پرست ہوتے ہیں دوسرا ان کے خیالات عام سطح سے بلند ہوتے ہیں۔ سو جیون ساتھی بھی ایسا چاہتے ہیں جو ان کے ذہنی تخیل کے مطابق ہو اور جس کے ساتھ ہونے پر فخر محسوس کر سکیں۔ اکثر اوقات فریق مخالف کا ان کے معیار پر پورا اترنا کافی مشکل ہوتا ہے۔ شریک حیات ہمیشہ جوان پسند کرتے ہیں۔

ساعت مشتری کے حاملین حکومت اعزاز و نمود کے خواہش مند، اپنی تعریف سن کر خوش ہونے والے اور مخالفت کو ناپسند کرنے والے ہوتے ہیں گو صلح جو ہوتے ہیں لیکن اپنے مخصوص نظریات کے باعث زندگی میں کسی نہ کسی مسئلے کا شکار رہتے ہیں۔ تاہم وقت پڑنے پر حوصلہ مند دلیر اور بہادر ثابت ہوتے ہیں۔

یہ دولت مند اور صاحب جائداد ہوتے ہیں۔ اپنی اولاد کے لیے بھی اچھی خاصی جائداد چھوڑتے ہیں اور اکثر ایک سے زائد کاموں میں رغبت رکھتے ہیں۔

# ساعت زحل

## میں پیدائش

ساعت زحل میں پیدا ہونیوالے مستقل مزاج، ثابت قدم اور انتھک محنت کا منہ بولتا ثبوت ہوتے ہیں۔ ٹھنڈے اور خشک مزاج ہونے کے باعث خاموش اور عمدہ منصوبہ بندی کے ساتھ حصول مقصد کے لیے جدوجہد کرتے اور سرخرو ہوتے ہیں۔ کاروبار حیات میں کبھی تندمزاجی، تیزروی اور برق رفتاری کا مظاہر نہیں کرتے۔ بلکہ اعتدال اور دانش کے ساتھ زندگی میں اعلی مقام حاصل کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ اور زندگی میں کسی نہ کسی اہم پوزیشن کو حاصل کرنے میں کامیاب ہو جاتے ہیں۔ اہم پوزیشن اور ذمہ دار پوسٹ حاصل کرنے کے باوجود مالی لحاظ سے بہت زیادہ فراغت حاصل نہیں ہوتی۔ مقابلتاً جتنے خوش قسمت یہ ذہانت اور عقل و دانش کے بارے میں ہوتے ہیں اتنے کامیاب مالی معاملات میں نہیں ہوتے۔ یوں یہ تقدیر پرست ہوتے ہیں اور اگر کوئی مشکل آپڑے تو قسمت کا لکھا سمجھ کر سہہ جاتے ہیں۔

ساعت زحل میں پیدا ہونے والے افراد کے زندگی بسر کرنے کے اپنے اصول ہوتے ہیں وہ قدامت پسند روایتوں کے امین متحمل اور مستقل مزاج ہونے کے ساتھ سرد مزاج ، مفاد پرست اور ظاہر داری کا مظاہرہ کرتے بھی پائے جاتے ہیں۔

یہ طبعاً دوسروں سے میل ملاقات سے گریز کرتا ہے۔ اس سے تعلقات بنانا اور کسی قسم کا کام لینا یا فائدہ اٹھانا محال ہوتا ہے۔ حد درجہ محتاط اور ہوشیار ہوتا ہے۔ شکی مزاج ہوتا ہے اور کسی پر اعتبار نہیں کرتا۔ اس وجہ سے نہ کسی کو دوست بناتا ہے اور نہ کسی کے ساتھ کاروباری شراکت کرتا ہے۔ اور نہ ہی کسی ایسے کام میں ہاتھ ڈالتا ہے جہاں نقصان کی کوئی معمولی امکانی صورت ہو۔ یوں یہ صاحب جائیداد ہوتا ہے۔ تمام تر روپیہ یہ زمینوں کی خرید و فروخت، مکانوں کی تعمیر، زرعی اور مویشی فارم قائم کرنے جیسے مستقل کاموں میں لگاتا ہے۔

محتاط اور شکی طبع کہ کل کیا ہو جائے۔ ان کو بچت کی طرف راغب کرتی ہے۔ زندگی بھر یہ کفایت شعاری سے کام لیتے ہیں کوئی ان کی اس عادت کے بارے میں کچھ بھی خیال کرے ان کے مطابق محفوظ مستقبل کے لیے حقیقی ضامن پس انداز کی ہوئی رقوم ہی ہیں۔ محتاط اور پراعتماد مزاج کے باعث یہ ریس، جوا، سٹہ، سٹاک اور حصص کے کاروبار کی طرف رخ بھی نہیں کرتے اور اس وجہ سے اچانک اتار چڑھاو اور مالی بدحالی سے بچے رہتے ہیں۔

ان کی طبع کا ایک پہلو خشک مزاجی کے ساتھ یاسیت اور حد درجہ تنقیدی نکتہ نظر ہے۔ یہ دوسروں کے روپے، تعلقات اور کام کی بڑی سختی سے جانچ پڑتال کرتے ہیں۔ دوسروں کے کام اور احساسات کی قدر نہیں کرتے۔ ہر وقت نکتہ چینی اور تنقید کرنا دوسروں کو مشکوک خیال کرنا ان کے مزاج میں دخیل ہوتا ہے۔ یہاں تک کہ اعلیٰ تعلیم یافتہ ہونے کی صورت میں بھی ان کا رویہ تبدیل نہیں ہوتا بلکہ اس صورت میں یہ دوسروں کے کام اور تخلیق کی مخالفت کرتے نظر آتے ہیں۔ اور اس کے لیے تمام زور بازو صرف کر دیتے ہیں۔ تحریر و تقریر ہر دو صورتوں میں اپنی تنقیدی رائے کا اظہار کرتے ہیں۔

نکتہ چینی اور پر تنقید رویے سے قطع نظر یہ تعلیمی اور تحقیقی میدان میں اپنی مثال آپ ہوتے ہیں۔ عام طور پر اس مضمون اور تخلیقی میدان کو منتخب کرتے ہیں جس کی طرف دوسرے طلبہ اور ماہرین راغب نہیں ہوتے۔ دوسروں کی نظر میں مشکل، خشک، غیر دلچسپ اور ثقیل موضوع ان کے دل پسند مضمون ہوتے ہیں۔ اس حوالے سے بہر حال ان کا تمام تر کام عام لوگوں کے لیے بور اور غیر دلچسپ ہوتا ہے اور وہ اس پر توجہ نہیں دیتے۔ لیکن ماہرین کے لیے فائدہ مند۔ کیونکہ یہ تمام تر توجہ اور صلاحیت کے ساتھ منتخب میدان میں تحقیق کرتے ہیں اور اصولی بنیادوں پر اپنے نتائج کو ترتیب دیتے ہیں۔ جس کی خوبصورتی درجہ بندی توازن اور تسلسل سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔ سائنسی اور فنی علوم کے علاوہ یہ مخفی علوم سے رغبت رکھتے ہیں جس کی وجہ ان علوم کے ذریعے انکی پر اسراریت اور کھوج لگانے کی طبع کی تسکین ہے۔

ان کے کردار کا ایک دلچسپ پہلو ان کا فنون لطیفہ خصوصاً موسیقی اور شاعری سے لگاؤ ہے۔ اس کی وجہ شاید یہ ہے کہ ان واسطوں کے ذریعے یہ اپنی اندر کی اداسی اور غمگین طبع کے اخراج کا راستہ تلاش کر لیتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ جو نظمیں یا موسیقی یہ تخلیق کرتے ہیں یا سنتے ہیں وہ قدیم اور کلاسیکل طرز کی اور انکے مزاج کی طرح اداس اداس سی ہوتی ہے۔

شادی کرنا اور کسی کو شریک حیات بنانا ان کے لیے کوئی خوشگوار معاملہ نہیں ہے۔ طبعاً یہ شکی مزاج اور محتاط ہوتے ہیں اس لیے کسی کو شریک حیات بنانے کی خواہش نہیں رکھتے اور جب ایسا کرنا پڑے تو متوقع رشتے کے بارے میں ہر طرح سے چھان بین کرتے ہیں اور سخت جانچ پڑتال کے بعد تسلی ہونے پر ہاں کرتے ہیں۔ لیکن پھر بھی ان کی شادی شدہ زندگی خوشگوار اور کامیاب نہیں ہوتی۔

یہ ہر دلعزیزی کے جوہر سے محروم ہوتے ہیں اسی وجہ سے عوامی مقبولیت اور محبت سے محروم رہتے ہیں۔ معاشرے، ملک اور قوم کی رہنمائی کے طریق سے نابلد ہوتے ہیں مگر

اپنی مخصوص سوچ اور رجحانات کے باعث ایسے مذہبی و معاشرتی معاملات اور تحریکوں کی ابتداء کا باعث ہوتے ہیں جو آخر کار فرقہ پرستی، جماعت بندی کا باعث اور معاشرے میں نفرت، بدامنی اور فسادات کو جنم دیتی ہے۔

ایک بات یاد رکھیں عام طور پر ساعت زحل کے حامل کو برے اثرات کے زیر اثر خیال کیا جاتا ہے۔ مگر یہ تاثر غلط ہے۔ اس کے اثرات وہی ہوں گے جن کو اوپر بیان کیا گیا ہے۔ اس میں زیادہ اچھائی ہی ہو گی اور کمزوریاں کم اور پھر کون سا انسان ہے جس میں کوئی نہ کوئی خامی نہیں ہوتی۔ یہ بات ذہن میں رکھیں بذات خود کوئی چیز اچھی یا بری نہیں۔ ہر چیز کا اس کی مخصوص پوزیشن کے تناظر میں موازنہ کریں۔ دیکھیں کون سے امور اس کو طاقت دے رہے ہیں اور اس کشمکش کا کیا نتیجہ نکلتا ہے۔ یوں ہی نہیں کہ زحل نحس ہے مشتری سعد اور بس اس طرح یہ سب کچھ فضول ہے۔ علم ساعات ایک دقیق فن ہے اور اس پر عبور حاصل کرنے کے لیے کھلی آنکھوں اور روشن دماغ کی ضرورت ہے۔ نیم حکیم خطرہ جان والی بات نہ کریں اور اصولوں کے مطابق چلیں۔

علم ساعات کے حوالے سے مختلف ساعتوں کے درمیان پیدا ہونے والے افراد کے بارے میں پچھلے صفحات میں کافی تفصیل سے بیان کیا گیا ہے۔

ذیل کی سطور میں اس ہی معاملے کو مختصر اور جامع انداز میں بیان کیا گیا ہے۔ ساتھ ہی مثبت اور منفی ہر دو پہلوؤں کو بھی زیرِ بحث لایا گیا ہے۔ یہ مختصر بیان فرد کی شخصیت کے اچھے اور برے تمام پہلوؤں کو چند لمحوں میں ہمارے سامنے لا کھڑا کرتا ہے اور یوں فرد کو سمجھنا ہمارے لیے حد درجہ آسان ہو جاتا ہے۔ فطری حوالے سے یہ قوی احکام پر بنی ہے۔ فرد کی ذات کے ان منفی پہلوؤں کا بھی ذکر کیا گیا ہے جن کا بیان ابھی تک نہیں کیا گیا تھا۔ میں نے دیکھا ہے کہ احکام پیدائش بیان کرتے ہوئے اگر متعلقہ ساعت کے حاکم کی فطری حالت اس خاص لمحے آسمان پر دیکھی جائے اور اس کی سعادت و نحوست کو پیش نظر رکھا جائے تو بہت اچھی راہنمائی ملتی ہے۔ (اس کا مطلب ہے کہ متعلقہ کوکب اس دن شرف یا ہبوط یا زوال و عروج وغیرہ کس حالت میں تھا)۔ اس مقصد کے لیے ماہنامہ راہنمائے عملیات اور خالد روحانی جنتری

آپ کی حد درجہ معاون ثابت ہو گی۔

## شمس:

شمس کا تعلق عزت وقار اور حکومت سے ہے۔ یہ جب سعد ہو تو فرد کو معاشرے میں بلند مرتبہ شہرت اور عزت عطا ہوتی ہے۔ فرد شاہانہ مزاج کا حامل ہوتا ہے۔ اس کے اہل حکومت اور بڑے بڑے لوگوں سے تعلقات ہوتے ہیں۔ اور انفرادی شخصیت کا حامل ہوتا ہے۔ اس کے برعکس جب شمس نحس ہو تو فرد حد درجہ بد مزاج فضول خرچ اور شیخی خورا ہوتا ہے۔ فرد خود فریبی اور اپنی جھوٹی شان وشوکت کا اظہار کرنے والا ہوتا ہے وہ حاسد غصہ ور اور کمزور صحت کا مالک ہوتا ہے۔

## قمر:

قمر کو فوری اثرات کے حساب سے سب سے زیادہ طاقتور خیال کیا جاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ یہ ہماری روزمرہ، زندگی، مزاج اور گھریلو امور وغیرہ سے متعلق ہے یہ جب سعد ہو تو فرد میں مادرانہ شفقت پیدا کرتا ہے۔ فرد اچھے مزاج اور سوجھ بوجھ کا حامل ہوتا ہے۔ اور اس کی یادداشت بھی بہت اچھی ہوتی ہے۔ یہ جب نحس ہو تو فرد متلون مزاج اور ہنگامہ پسند ہوتا ہے۔ عموماً یہ کم عقل ہوتا ہے۔

## عطارد:

عطارد بنیادی طور پر دماغ اور تجارت سے منسوب ہے۔ یہ جب سعد ہو تو فرد فہم و فراست کا مالک ہوتا ہے۔ اس کا حافظہ قوی دماغ چست و چالاک اور دلائل دینے کی صلاحیت بامقدار وافر ہوتی ہے۔ یہ تجارت میں کامیاب رہتا ہے۔ اور عموماً گفتگو کا بھی ماہر ہوتا ہے۔ عطارد جب نحس ہوتا ہے تو فرد کا حافظہ کمزور اور علم سطحی نوعیت کا ہوتا ہے۔ وہ دوسروں پر نقطہ چینی کرنے ان کے عیب نکالنے اور دھوکہ دہی میں مصروف رہتا ہے۔ اس کی گفتگو بے مقصد اور فحش ہوتی ہے۔

## مریخ:

مریخ قوت، طاقت اور جنگجوانہ امور سے منسوب ہے یہ جب سعد ہو تو فرد کی صحت اچھی اور جسمانی ساخت مضبوط ہوتی ہے۔ وہ بہادر، حوصلہ منداور خطروں سے نہ گھبرانے والا ہوتا ہے۔ وہ مزاج کا قدرے تیز اور مضبوط قوت ارادی کا مالک ہوتا ہے۔ مریخ جب نحس ہو تو فرد عموماً حادثات کا شکار ہوتا ہے۔ وہ لڑنے جھگڑنے والا' خود غرض بد اخلاق اور بد زبان ہوتا ہے۔

## زہرہ:

یہ حسن، جوانی اور سوشل زندگی سے منسوب ہے۔ یہ جب سعد ہو تو فرد میں محبت کے جذبات وافر ہوتے ہیں، وہ دوسروں کے ساتھ مروت اور شائستگی سے پیش آتا ہے۔ اس کو اچھے لباس خوشبو اور دیگر آرائشی و نمائشی اشیاء کی شدید خواہش ہوتی ہے۔ وہ آرام پسند اور لڑائی جھگڑوں سے کوسوں دور بھاگتا ہے۔ زہرہ جب نحس ہو تو فرد کے مزاج میں کاہلی اور آرام طلبی حد سے بڑھی ہوئی ہوتی ہے۔ وہ کام چور اور عشق و محبت میں مبتلا رہتا ہے اور اکثر ناکام ثابت ہوتا ہے۔ یہ کمزور کردار کا مالک عیاش، آرام طلب اور پیٹو ہوتا ہے۔

## مشتری:

مشتری روپے پیسے سے منسوب ہے یہ جب سعد ہو تو فرد اچھے اخلاق و کردار کا مالک' مذہب کا علم حاصل کرنے والا اور خوش قسمت ہوتا ہے۔ خوب دولت کماتا ہے اور کامیاب زندگی بسر کرتا ہے۔ وہ تعلیم یافتہ عمدہ خصوصیات کا حامل اور فراخ دل ہوتا ہے۔ مشتری جب نحس ہو تو فرد کو ناعاقبت اندیش اور لاپرواہ بناتا ہے۔ فرد عموماً تنگ دستی اور غربت کا شکار رہتا ہے۔ جس کی بنیادی وجہ اس کا زندگی کے بارے میں غیر ذمہ دارانہ رویہ ہوتا ہے۔ مذہبی معاملات میں اس کا طرز عمل گھٹیا اور سستی شہرت حاصل کرنے کے رویے کا اظہار کرتا ہے۔

## زحل:

زحل جب سعد ہو تو فرد کو ایک اعلیٰ اور ذمہ دار پوزیشن تک لے جانے کا باعث ہوتا ہے۔ فرد مسلسل وجہد پر یقین رکھنے والا اور مستقل مزاج ہوتا ہے۔ وہ حوصلہ مند اور باہمت ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ آہستہ آہستہ ترقی کرتے ہوئے حصول منزل میں کامیاب ہو جاتا ہے۔ زحل جب نحس ہو تو فرد بے اصول، بے حس، بے دین اور بے رحم شخصیت کا مالک ہوتا ہے۔ اس کا غیر ذمہ دارانہ رویہ اس کو بد قسمتی، غربت اور پریشانیوں کا شکار بنا دیتا ہے۔ اور ایسا فرد عموماً احساس کمتری میں مبتلا حاسد، تنگ نظر اور عیاش ہوتا ہے۔

# سعد و نحس ساعات

پیدائش اور سوال پر سعد و نحس ساعات کس طرح اثر انداز ہوتی ہیں؟

اب جب کہ آپ ساعات معلوم کرنے کے طریقہ کار کو جان چکے ہیں۔ تو یہ بات بھی آپ نے دیکھی ہو گی کہ ہر دن اور رات ایک خاص کوکب کی حکمرانی کے زیر اثر اور پھر ہر ساعت اوسط و صغیر وغیرہ بھی کسی نہ کسی کوکب کے زیر اثر ہے۔

وہ کوکب جو دن رات کا حاکم ہوتا ہے۔ اہم ہوتا ہے اور تمام دن رات اس کے اثرات جاری رہتے ہیں اور قوی ہوتے ہیں۔ جب کہ وہ کوکب جو ساعت کا حاکم ہوتا ہے گو اپنے اثرات کا اظہار تو کرتا ہے۔ مگر اس کے اثرات حاکم کوکب یعنی حاکم دن کے اثرات سے قوی تر نہیں ہوتے بلکہ اس کے زیر اثر ہوتے ہیں۔ اور جب ہم اس ساعت سے کوئی حکم لگاتے ہیں تو ہمیں اول حاکم دن اور دوم حاکم ساعت (اوسط اور صغیر وغیرہ) کو دیکھنا چاہیے۔ ان کا باہم تعلق متعلقہ وقت کیسی سعادت و نحوست قائم کرتا ہے اور اس سعادت یا نحوست میں اضافہ یا کمی وغیرہ کا باعث بنتا ہے۔

ذیل کی جدول میں اس بات ہی کو مختصراً بیان کیا گیا ہے کہ ساعت اکبر اور اوسط کے باہم امتزاج سے جو اثر پیدا ہوتا ہے۔ اس کے تحت متعلقہ وقت سعد اثرات کا اظہار کرے گا یا نحس اثرات کا۔ اس ہی جدول کو ساعت اوسط اور ساعت صغیر کے تعلقات کے جائزے کے لیے بھی استعمال کیا جا سکتا ہے۔

جدول ہذا میں 'س' (سعد) 'ن' (نحس) اور 'غ' (غیر جانب دار) کے لیے استعمال ہوا ہے۔ اس مسلئے کو سمجھنے کے لیے کتاب کے آخری باب سے مزید راہنمائی حاصل کر سکتے ہیں۔

| ساعت | جمعہ | ہفتہ | اتوار | پیر | منگل | بدھ | جمعرات |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | س | س | س | س | س | س | س |
| ۲ | س | غ | ن | ن | س | ن | س |
| ۳ | ن | ن | غ | س | غ | غ | س |
| ۴ | س | ن | س | س | ن | غ | ن |
| ۵ | غ | س | ن | س | س | غ | ن |
| ۶ | غ | س | س | ن | غ | س | س |
| ۷ | ن | ن | س | س | س | س | غ |

# اثرات میں تبدیلی

پچھلے صفحات میں مختلف ساعتوں کے درمیان پیدا ہونے والے افراد کے حالات بیان کئے گئے تھے۔ اس باب میں سعد و نحس ساعتوں کے بارے میں بیان کیا گیا۔ ساعتوں کی سعادت و نحوست پہلے بیان کردہ عمومی اثرات میں تبدیلی کا باعث ہوگی۔ ذیل کی سطریں اس امر پر ہی روشنی ڈال رہی ہیں۔

## علم نجوم کے حوالے سے ایک دلچسپ جائزہ

### شمس:

نظام شمسی کا مرکز، روشنی اور حرارت کا منبع شمس، زائچے میں ایک عامل کی حیثیت رکھتا ہے۔ اس کی کشش نظام شمسی کو کنٹرول کئے ہوئے ہے اور اس کی روشنی اور حرارت زمین پر زندگی کا باعث ہے۔ دن اور رات کا بننا، اس کے طلوع و غروب سے منسوب ہے۔ شمس جس کی طاقت کو تسلیم کرتے ہوئے کبھی انسان اس کی عبادت کرتا تھا اور کبھی کم علمی کے باعث اس کو زمین کے گرد گردش کرنے والا سیارہ سمجھتا تھا اب ایک ستارے کا روپ اختیار کر چکا ہے۔

اس کی پوزیشن بہت اہمیت کی حامل ہوتی ہے۔ مغربی ماہرین کے نزدیک یہ ایک سعد یا بعض حالات میں نیوٹرل کوکب ہے۔ تاہم مشرق میں ہندی ماہرین نجوم اس کو روایتی طور پر نحس خیال کرتے ہیں۔

یہ تخلیق، اقتدار، حکومت، بادشاہت، عزت و وقار، طاقت، شہرت، قوت، جاہ و جلال، لیڈر شپ اور انفرادیت سے منسوب ہے۔ وہ افراد جو گھر، معاشرے، مختلف اداروں یا حکومت میں اعلیٰ پوزیشن میں ہوں۔ جیسے گھر میں باپ یا خاوند، حکومت اور اداروں میں اعلیٰ عہدوں پر فائز افسران بالا سب اس کے زیر اثر آتے ہیں۔ زائچے میں جب یہ سعد نہ ہو تو فرد مثبت خصوصیات سے محروم شیخی باز، ظاہر پرست، نمائش پسند، آوارہ، حاسد، مشتعل مزاج، ناکام و نامراد، بدنام، جابر اور مطلق العنان ہوتا ہے۔

**قمر:**

شمس کے برعکس ایک طفیلی اور ٹھنڈی روشنی دینے والا کوکب (چاند) حقیقت میں بے نور ہے مگر شمس سے حاصل کردہ روشنی کو اس خوبصورتی سے منعکس کرتا ہے کہ چندا ماموں چندا ماموں ہونے لگتی ہے۔ کواکب میں یہ سب سے تیز رفتار ہے۔

بعض ماہر ذاتی طور پر اس کو سعد اور بعض نہ سعد نہ نحس بلکہ پوزیشن کے لحاظ سے اس کو سعد یا نحس لیتے ہیں۔ اپنی غیر معمولی تیز رفتار اور متواتر تبدیل ہونے والے ظاہری اشکال کی مناسبت سے اس کو موڈی، غیر پائیدار اور تیزی سے تبدیل ہونے والے مزاج، جذباتیت اور حساسیت سے منسوب کیا جاتا ہے۔ اس کے زیر اثر فرد خیالی، تخیلی، فرماں بردار اور مادرانہ رویے کی عکاسی کرتا ہے۔ یہ گھریلو زندگی، سفر اور مائعات سے منسوب ہے۔ جب زائچے میں سعد ہو تو ان امور سے فائدہ دیتا ہے۔

لیکن جب کمزور یا نحس وغیرہ ہو تو بے فائدہ اور فضول خیالات، سوچیں اور حد درجہ متلون طبع بناتا ہے۔ نوکری یا کاروبار کے سلسلے میں اکثر تبادلے یا سفر سے واسطہ رہتا ہے مگر

بے فائدہ۔ صحت کی خرابی عورتوں کے مخصوص امراض اور روپیہ بے فائدہ خرچ ہوتا ہے۔

## عطارد:

نظام شمسی کا سب سے چھوٹا اور شمس کے سب سے قریب جگہ پانے والا یہ سیارہ نجوم میں مخنث اور غیر جانبدار خیال کیا جاتا ہے۔ بذات خود نہ یہ سعد اور نہ نحس اثرات کا اظہار کرتا ہے۔

زمانہ قدیم سے پیغام رسانی، تجارت، زیر زمین اور چھپے معاملات سے منسوب ہے۔ زائچے میں یہ انسانی دماغ، دماغی صلاحیت، ذہانت، دانشمندی، یادداشت سے منسوب ہے۔ یہ فرد کو حاضر جواب، چالاک اور تیز طرار بناتا ہے۔ لکھنے، پڑھنے اور بولنے کی صلاحیت بھی اس سے منسوب ہے۔ فصاحت وبلاغت کے ساتھ فرد کو صاحب تصنیف بناتا ہے۔ لکھنے پڑھنے اور حساب کتاب کے تمام امور اس کے زیر اثر آتے ہیں۔

جب یہ کمزور ہو تو مندرجہ بالا خصوصیات کے برعکس منفی اثرات کا اظہار کرتا ہے۔ فرد حافظے کی کمزوری یا خرابی کا شکار، بد اخلاق، بد اعمال اور بے فائدہ کاموں میں ہاتھ ڈالنے والا، چھوٹی موٹی چوری چکاری میں ملوث، بے ایمان، جھوٹا اور دھوکے باز ہوتا ہے۔ اکثر اپنی بات دوسرے فرد تک مناسب طریقے سے نہیں پہنچا سکتا۔

## مریخ:

شمس سے چوتھے نمبر پر واقع یہ سیارہ اپنے سرخ رنگ کے باعث جنگ وجدل اور مشکلات سے منسوب ہے۔

یہ قوت، طاقت، خواہشات، عمل اور حصول مقصد سے منسوب ہے۔ جب یہ سعد ہو تو مستقل مزاج، بے خوف، نڈر، حوصلہ مند، باقوت، شجاع اور فعال فرد کی علامت ہے۔

تاہم جب یہ کمزور ہو تو ایسے فرد کی علامت ہے جو بدمزاج جھگڑالو، سنگدل، ظالم، متکبر، حاسد اور غصے ور ہوتا ہے۔

## زہرہ:

مشتری کے بعد سعد ترین، زمین سے قدرے چھوٹا لیکن شمس و قمر کے بعد روشن ترین کوکب ہے۔ زہرہ نجوم میں روایتی طور پر خوبصورتی، حسن اور نزاکت کے ساتھ ساتھ ازدواجی اور گھریلو خوشیاں اور عیش و عشرت کے سامان مہیا کرتا ہے۔ فرد رحم دل اور خوش مزاج ہونے کے ساتھ ساتھ لڑائی جھگڑے سے نفرت کرنے والا ہوتا ہے۔

تاہم جب نحس حالت میں ہو تو فرد حسن و عشق کے پیچھے اپنی زندگی تباہ و برباد کر لیتا ہے۔ فرد بدکار، جنس پرست، عیاش، کاہل، پریشان خیال، جلد ناراض ہونے اور غصے میں آنے والا ہوتا ہے۔

## مشتری:

نظام شمسی کا سب سے بڑا اور علم نجوم میں سب سے سعد سیارہ مشتری، روایتی طور پر سچائی، مذہب اور دولت سے منسوب ہے۔

جب سعد ہو تو مادی لحاظ سے کامیاب، خوش حال، خوش مزاج، دیانتدار اور تحمل مزاج فرد کی علامت ہے۔ اچھی قسمت عقلمندی، سخاوت، ہمدردی، اچھی صحت، زبان دانی اور جھوٹ سے نفرت اس کی چند مزید صفات ہیں۔ سعد حالت میں اچھی تعلیم و تربیت مذہب اور مذہبی تعلیم کی طرف رجحان کو ظاہر کرتا ہے۔

تاہم جب نحس ہو تو مندرجہ بالا معاملات میں شدت پیدا ہو جاتی ہے۔ حد سے بڑھی ہوئی خود اعتمادی، اسراف، مذہب سے لاتعلقی بد کلامی، بد مزاجی فرد کی طبع میں داخل ہوتی ہے۔ ایسی حالت میں اچھی تعلیم اور ماحول بھی ممکن نہیں ہوتا۔ فرد خود غرض، جاہل آوارہ گرد، بد حال اور بد قسمت ثابت ہوتا ہے۔

## زحل:

نظام شمسی کا سب سے پراسرار اور نجوم میں سب سے نحس سیارہ زحل کل بھی

اور آج بھی ماہرین فلکیات و نجوم کی دلچسپی کا باعث ہے۔

اگر یہ سعد حالت میں ہو تو دنیا کے خوش قسمت ترین افراد میں سے ایک کی علامت ہے۔ زندگی میں کامیابی، عزت، دولت، شہرت اس فرد کا مقدر ہوتی ہے۔ مستقل مزاجی، انتھک محنت، مضبوط قوت ارادی، منصوبہ بندی کی اعلیٰ صلاحیت، اصول پسندی اور دور اندیشی اس کی خوبیاں ہیں۔

تاہم جب یہ نحس ہو تو بد قسمتی، مفلسی، رکاوٹوں، پریشانیوں غم و فکر اور مقدمات وغیرہ کی علامت ہے۔ فرد کی طبع میں جھوٹ انتہا پسندی، احساس کمتری، حرام خوری، حرام کاری اور بد اخلاقی جیسی خصوصیات پیدا ہو جاتی ہیں۔ فرد مذہب سے بے گانہ اور مشکل حالات میں خودکشی پر آمادہ ہو جاتا ہے۔

عموماً عاملین علم ساعات کی اہمیت کو نظر انداز کر دیتے ہیں اور عمل تحریر کرنے کے دوران ساعت کے درست استخراج کو اہم خیال نہیں کرتے جو کہ غلط طریقہ کار ہے۔ یاد رکھیں وہ عمل زیادہ طاقتور ہوتا ہے جو متعلقہ کوکب کی ساعت میں بنایا جائے۔ مثلاً اگر آپ شرف شمس کا نقش بنانا چاہتے ہیں تو سب سے بہتر طریقہ یہ ہے کہ متعلقہ دن کی ساعتوں کا استخراج کریں اور ساعت شمس میں نقش کو تحریر کریں۔ جلد، بہتر اور طاقتور نتائج کا حصول ہوگا۔

ذیل میں بیان کیا جا رہا ہے کہ کون سی ساعت کس قسم کے عمل کے لیے زیادہ موزوں ہے۔

## ساعت شمس:

حکومت حاصل کرنے، عہدے میں ترقی، حکومتی ملازمت، منسٹر یا بادشاہ بننے کے واسطے، حکومتی اداروں میں ٹھیکے لینے، عروج، عزت، وقار، شہرت اور مشہوری و کامیابی کے واسطے، دشمنوں پر غلبہ و قابو، غیر معمولی پوزیشن و طاقت کے حصول کے لیے۔

## ساعت قمر:

روزمرہ امور کی کامیاب تکمیل، سمندر سے متعلق کام، پانی ادویات اور دیگر مائع اشیاء کا کاروبار کرنیوالے یا ان اشیاء سے کسی طور منسلک افراد، جو متعلقہ شعبے یا کام میں کامیابی کے متمنی ہوں' کامیابی، محبت، اولاد، قیام حمل، خون سے متعلق امراض، مستورات کے جسمانی و دیگر مسائل اور رد سحر کے لیے۔

## ساعت زہرہ:

عورتوں سے متعلق امور، شادی بیاہ، پیار و محبت، راگ رنگ، لغویات سے منسوب افراد اور کام، اشیاء تعیش کا کام کرنے والے، زبان بندی، زنانہ امراض سے شفاء، کاروباری و دیگر حضرات مثلاً سیاست دانوں کے لیے جن کی طرف عوام کی رغبت کی ضرورت ہو، اداکار عامل، حکیم وغیرہ بھی اس میں شامل ہیں۔

## ساعت عطارد:

زبان بندی، خواب بندی، کاروبار کے چلنے یا بند کرنے کے لیے، لکھائی پڑھائی کے کام، ڈاکٹر یا حکیم وغیرہ کے واسطے پڑھنے لکھنے والے بچے، تاجر بزنس مین، کاروبار کی ترقی، علم و دانش میں اضافے، حافظے کو قوی بنانے، زبان دانی، فصاحت و بلاغت، دفع دماغی امراض، کامیابی امتحان۔

## ساعت مریخ:

جسمانی طاقت، قوت مردانی، جنگ و جدل میں کامیابی، صحت، خاتمہ امراض، غلبہ دشمنان، عداوت، مقابلے میں کامیابی، جنگ و جدل میں کامیابی اور بخیریت واپسی اور دشمنوں پر رعب قائم کرنے۔

## ساعت مشتری:

روپے پیسے کے حصول، دولت، رزق میں اضافے، ترقی کاروبار، ملازمت میں ترقی مذہب سے متعلق لوگ، استاد یا پڑھائی لکھائی سے منسلک افراد جو اپنے شعبے میں کامیابی کے شائق ہوں، کھانے پینے کی اشیاء سے وابستہ، جائداد کے حصول، معاملات کے استحکام، روپے کی فراوانی، لاٹری، انعامی بانڈ، گھوڑے، ریس اور ایسے دوسرے کاموں میں کامیابی کے لیے۔

## ساعت زحل:

طویل مدت کے کام، عمارتوں کا سنگ بنیاد، دشمنوں میں جدائی، ہلاکت، نامرادی، شہرت، عوامی مقبولیت، بزرگی، عظمت، اس وقت میں بادشاہوں اور اعلیٰ ترین کاروباری اداروں کے مالکوں کے فائدے واستحکام کے اعمال تیار کئے جاتے ہیں۔

# روزگار وساعات

کسی بھی نجومی عامل وغیرہ کے پاس مختلف لوگ اپنے مقاصد کے حصول یا سوالات کے جوابات کے لیے آتے ہیں۔

آپ کے پاس اگر کوئی فرد آتا ہے اور یہ جاننا چاہتا ہے کہ وہ کس شعبے کو اپنا پیشہ یا ذریعہ روزگار بنائے یا وہ کس شعبے میں کامیاب رہے گا۔ ایسے تمام ملتے جلتے سوالوں کے جواب کے لیے کتاب کے آخر سے جاری ساعت معلوم کریں جو ساعت جاری ہو اس کے تحت حکم بیان کریں۔ جو بھی ساعت جاری ہو گی اس سے منسوب امور فائدے کا باعث ہوں گے۔ اگر پیدائش کا درست وقت معلوم ہو تو اس سے متعلقہ ساعت کو بنیادی اہمیت دیں۔

ذیل کی سطور میں مختلف کواکب اور ان کے کوکبی منسوبات کو تفصیل سے بیان کیا گیا ہے۔

## کواکب اور ان سے منسوب پیشے

**شمس:**

حاکم، صاحب اختیار واقتدار، بادشاہ، حکومت کے افسران، معززین، حکومتی ملازم،

مینیجر، زیورات کا کاروبار کرنے والے، سونا وغیرہ، لکڑی کا کام، جنگلات سے متعلق، جوئے باز، ٹھکار اور بھکاری۔

## قمر:

موتیوں کا کاروبار، جوہری، سفر سے متعلق، نرس، ملاح، مچھرے، زراعت، قیمتی دھاتوں کا کام، سیلز مین شب، تمام مائع اشیاء سے متعلق کام، سلے سلائے کپڑوں کا کام، دودھ چینی کا کام، کھانے پینے کی اشیاء، پانی سے متعلق اشیاء۔

## مریخ:

فوجی، سپاہی، گیسوں سے متعلق کام، کمانڈر، مکینک، بڑھئی، قصاب، سرجن، کیمسٹ، دندان ساز، لوہے کا کام کرنے والے، بیکرز، آگ سے متعلق کام، انشورنس ایجنٹ، چوری چکاری، آگ بجھانے والے، اسلحہ سازی، کلینک۔

## عطارد:

استاد، لیکچرار، ریاضی دان، اکاونٹنٹ، طب کا پیشہ، سیکریٹری، مصنف، ادب، شعر و شاعری، پرنٹر، پبلشر، کتب کا کام کرنے والے، خرید و فروخت، انشورنس ایجنٹ، پیغام رساں، سائنس دان، کلرک، بوجھ اٹھانے والے، نجومی، پامسٹ اور عامل۔

## مشتری:

مذہب سے متعلق، مذہبی تعلیم، قانون دان، جج، وکیل، استاد، پروفیسر، کونسلر، کپڑے کا کاروبار، ریشم، روپے پیسے سے متعلق، ماہرین معاشیات۔

## زھرہ:

خوشبویات، پھولوں کی تجارت، جیولری، آرٹسٹ، راگ رنگ، اداکاری پینٹر، ریلوے، وکالت، مٹھائی فروش، شادی دفتر، سفری اشیاء، رنگ، پینٹ۔

زحل:

حکومتی ملازم، کلرک، چوکیدار، غاروں میں کام کرنے والے، کان کن، مزدور، خدمت گار، ہاکرز، کوئلے کی تجارت، جمعدار، زمین و جائیداد کا کاروبار، زراعت، فارمنگ، طویل المدت کام۔

# امراض و ساعات

جب کوئی سائل آپ کے پاس اس غرض سے آتا ہے کہ اس کو کون سا مرض لاحق ہے یا یہ کہ اس کے کون کون سے اعضاء جسمانی متاثر ہوئے ہیں تو دیکھیں کس کوکب کی ساعت جاری ہے۔ جس کوکب کی ساعت جاری ہوگی اس سے منسوب اعضاء اور امراض فرد کو متاثر کر رہے ہوں گے۔

ذیل کی سطور میں پہلے کوکبی ساعتوں سے متعلق اعضاء جسمانی اور پھر امراض کے موضوع کو زیر بحث لایا گیا ہے۔

**قمر:** گردن، معدہ، پستان، بائیں آنکھ، چھاتی وغیرہ۔

**شمس:** دل، نظر آنکھ، سر، سینہ وغیرہ۔

**عطارد:** دماغ، زبان انگلیاں، ہاتھ، بازو اور کندھے۔

**مریخ:** پتہ، اعضائے تناسل کے بیرونی حصے، آلات بول و براز اور ناک۔

**زہرہ:** اعضائے تناسل، گردہ، گلا، رخسار، لب اور ابرو۔

**مشتری:** جگر، رحم، مادہ منویہ اور مغز۔

**زحل:** ناخن، جوڑ، دانت، جسم کے اندر بلغمی اور دیگر غلیظ مادے اور طحال۔

## کواکب اور ان سے متعلقہ امراض

**قمر:**

آشوب چشم، مرگی، جریان، خون، بلغم، بد ہضمی اور ٹھنڈ لگنا۔

**شمس:**

دل کے امراض، آشوب چشم، سینے میں درد، دل و دماغ کے پٹھوں کی خرابی، خون اور بخار وغیرہ۔

**عطارد:**

سر درد، نیند نہ آنا یا زیادہ آنا، پاگل پن، جنون، نسیان، زبان میں لکنت یا مکمل گونگا پن، نزلہ، ہاتھ یا بازوؤں میں تکلیف اور پھیپھڑوں کے مختلف امراض۔

**مریخ:**

یرقان اور دیگر امراض صفراوی، پھوڑے پھنسیاں، اسقاط حمل، گردوں میں پتھری، زنانہ و مردانہ امراض وغیرہ۔

**زہرہ:**

اعضائے تناسل کے مختلف امراض اور اندرونی زخم، شوگر، پیشاب کے مختلف امراض، خرابی گردہ، انتڑیوں میں اور پیٹ میں زخم۔

**مشتری:**

جگر کی خرابی، سینے کے امراض، پاخانے آنا، رحم کی خرابی، عورتوں میں کلیجی کے

امراض۔

## زحل:

کان کے امراض، کان درد، بہرہ پن وغیرہ، نقرس، دمہ، جوڑوں میں درد، بواسیر، دل و دماغ پر عجب سا بوجھ، مزمن اور نفسیاتی امراض۔

# سعد و نحس ساعات

علم ساعت میں عمومی طور پر کچھ کوکبی ساعتوں کو سعد اور کچھ کو نحس خیال کیا جاتا ہے۔ ذیل میں مختلف کوکبی ساعات کی اسی پوزیشن کو مختصراً بیان کیا گیا ہے۔

## سعد ساعتیں

قمر، زہرہ اور مشتری۔

## نحس ساعتیں

شمس، مریخ، زحل۔ شمس کو نحس کی بجائے سخت پڑھیں۔

## معتدل

عطارد

ساعتوں کی اس سعادت اور نحوست کو بیان کرنے کا بنیادی مقصد تو یہ ہے کہ ساعتوں کو شوقین حضرات پوری توجہ اور جانفشانی سے مختلف کاموں کی ابتداء کا سعد وقت

استخراج کریں۔

دراصل ساعتی منسوبات کو پہلے ہی بیان کیا جا چکا ہے۔ تاہم عمومی طور پر آپ مختلف کاموں کے لیے ان کی مناسبت سے موزوں ساعت کا انتخاب کر سکتے ہیں۔ ساعتوں اور کواکب کے منسوبات کو الگ سے بیان کیا گیا ہے۔

# آسمانی نقشہ اور ساعات

ساعتوں کی نحوست و سعادت پچھلے صفحات میں درج ذیل دو عنوانات کے تحت تفصیل سے بیان کر چکا ہوں۔

۱- سعد و نحس ساعات

۲- سعادت و نحوست ساعات

ان سطور پر ایک اور امر کی وضاحت کی جا رہی ہے۔ ساعتوں کی سعادت اور نحوست دیکھنے کے لیے جہاں مندرجہ بالا دونوں طریقہ کار فائدہ مند ثابت ہوتے ہیں۔ وہاں آسمانی نقشہ / زائچہ دیکھنا بھی حد درجہ مفید ثابت ہوتا ہے۔ اُس کا طریقہ کار کیا ہے؟

دیکھیں زیرِ بحث ساعت کے اکبر و صغیر و اصغر کے حاکم کواکب کون کون ہیں۔ اب اس دن کی جنتری دیکھیں۔ کواکب کی پوزیشن دیکھنے کے لیے آپ خالد روحانی جنتری سے مدد لے سکتے ہیں۔

یہ اگر فلکی زائچے میں مضبوط اور سعد ہیں تو اچھے اثرات لائیں گے۔ لیکن اگر فلکی

زائچے میں کمزور اور نحس ہیں تو برے اثرات کا اظہار کریں گے۔

اس سلسلے میں کوکب کی شرف، ہبوط، اوج و زوال کی پوزیشن دیکھ کر فیصلہ کر سکتے ہیں۔

| کوکب | درجہ شرف | درجہ ہبوط |
|---|---|---|
| شمس | حمل19 | میزان19 |
| قمر | ثور3 | عقرب3 |
| مریخ | جدی28 | سرطان28 |
| عطارد | سنبلہ15 | حوت15 |
| زہرہ | حوت27 | سنبلہ27 |
| مشتری | سرطان15 | جدی15 |
| زحل | میزان21 | حمل21 |

## بچے، چور، شریک کار وغیرہ

عملی طور پر جب آپ نجوم، ساعات، پامسٹری یا اعداد کے میدان میں آتے ہیں۔ تو کئی ایک ایسے سوال ہوتے ہیں جو بظاہر سادہ اور آسان نظر آرہے ہوتے ہیں لیکن ان سے متعلق مستند اور تجربہ شدہ قواعد کی کمی محسوس کرتے ہیں۔

ایسے سوالات میں ایک موضوع جنس کا ہے۔ جب کوئی فرد ہونے والے بچے کی جنس یا چوری کے معاملے میں مشکوک افراد کی جنس یا بطور شریک کار کی جنس کے متعلق کوئی سوال کرتا ہے تو عموماً نجومی وغیرہ بے یقینی کی کیفیت کا شکار ہو جاتے ہیں۔ میں یہاں آپ کو ایسے ہی سوالات کے حل سے متعلق ساعات کے حوالے سے ایک مستند اور ذاتی تجربہ شدہ عمل بتا رہا ہوں۔

فرض کریں، ایک فرد سوال کرتا ہے کہ لڑکا پیدا ہو گا یا لڑکی۔ تو اس سوال کے جواب میں دیکھیں بوقت سوال کون سی ساعت جاری ہے جو بھی حاکم کوکب ہو گا۔ اس کے

مطابق تعین جنس کریں۔

اسی طرح کوئی یہ سوال کرتا ہے بطور شریک کار عورت زیادہ فائدہ مند رہے گی یا مرد؟ تو اس کے لیے بھی دیکھیں کہ کون سے کوکب کی ساعت جاری ہے۔ بس اس کے مطابق جواب دے دیں۔ جو کوکب کی جنس ہوگی وہی آپ کا جواب ہوگا۔

## مذکر کوکب/ساعات

شمس، مریخ اور مشتری مذکر کواکب ہیں اور اسی حوالے سے مرد کو ظاہر کرتے ہیں۔

## مونث کوکب/ساعات

قمر اور زہرہ مونث کواکب ہیں اور اسی حوالے سے عورت کو ظاہر کرتے ہیں۔

## مخنث کوکب/ساعات

عطارد نامرد یا ناعورت یعنی مخنث کو ظاہر کرتا ہے۔

مندرجہ بالا موضوع کے حوالے سے زحل کو بھی اسی قسم میں شامل کرتا ہوں۔ مگر اس سلسلے میں خاصے محتاط رہیں۔

# سمت

چور کس سمت یا کس طرف یا کس شہر گیا ہے ؟

کس سمت میں کاروبار بہتر رہے گا ؟

کس جگہ رہائش رکھوں ؟

غائب کس سمت گیا ہے ؟

ایسے ہی کئی ایک جیسے سوال قائم کئے جا سکتے ہیں۔ تاہم ان کا جواب الگ الگ یہاں تحریر کرنے کی ضرورت نہیں۔ صرف آپ بنیادی قاعدے کو سمجھ لیں۔ تو ہر قسم کے سوال کا جواب دے سکتے ہیں۔

بوقت سوال کس کوکب کی ساعت تھی بس اسی طرف، یعنی اس سمت جو آبادی یا ملک آباد ہے، اس طرف چور گیا ہو گا۔ اس ہی سمت میں کاروبار بہتر رہے گا۔ اس ہی طرف رہائش رکھنی بہتر ہو گی، وغیرہ۔ ذیل میں ہر کوکب کے سامنے اس کی سمت تحریر ہے۔

# نجوم اور سمتیں

علم نجوم میرے پسندیدہ ترین علم کا درجہ رکھتا ہے اس کے حوالے سے یہاں کواکب کی سمتوں کو بیان کر رہا ہوں۔ ساعات میں راہو کو نہیں لیا جاتا۔ بہر حال آپ چاروں بنیادی سمتوں کی بنیاد پر حکم بیان کریں۔

شمس : مشرق۔

زہرہ : جنوب مشرق۔

مریخ : جنوب۔

راھو : جنوب مغرب۔

زحل : مغرب۔

قمر : شمال مغرب۔

عطارد : شمال۔

مشتری : شمال مشرق۔

کون سارنگ میرے لیے مناسب رہے گا؟

آج کون سارنگ پہنوں؟

خوش قسمت رنگ کون سا ہے؟

اس قسم کے تمام سوالوں کے جواب دینے کے لیے دیکھیں کون سی ساعت جاری ہے۔ جس کوکب کی ساعت ہو اس ہی کا رنگ مناسب ہے۔

ذیل میں رنگوں کی تفصیل دی گئی ہے۔

## علم نجوم اور رنگ

علم نجوم کے حوالے سے یہاں رنگوں کی تقسیم کا بیان موزوں خیال کرتا ہوں۔ تاہم یاد رکھیں علم نجوم کواکب کی تعداد زیادہ ہونے کے باعث رنگوں کی زیادہ تفصیل لیے ہوئے ہے۔ تاہم بنیادی حکم ایک ہی ہے۔

شمس۔ سنہرا

قمر۔ سفید

عطارد۔ سبز

زہرہ۔ تیز رنگ (امتزاج)

مریخ۔ سرخ

مشتری۔ چمکدار پیلا

زحل۔ کالا' نیلا

راہو۔ ہلکا خاکی یا زحلی رنگت

کیتو۔ گہرا خاکی

# انعامی نمبر

انعام، ریس اور لاٹری کے عنوان سے گوالگ کتاب تحریر کردی گئی ہے۔ ان امور پراس کتاب میں بہترین قواعد کا بیان ہے۔ یہاں ساعتوں سے متعلق انعام کے حصول کا ایک مجرب طریق بیان کر رہا ہوں۔

بات مختصر ہے۔ بس سارا معاملہ آپ کی ذہانت پر منحصر ہے۔ جس دن اور وقت ریس یا قرعہ اندازی یا ڈرا وغیرہ ہونا ہو۔ ساعت اکبر واصغر، صغیر وغیرہ کا استخراج کرلیں۔ جس جس کوکب کی ساعتیں ہوں ان سے منسوبی نمبر ایک جگہ لکھ لیں۔ عدد کی ذاتی اور دن کی طاقت کے حساب سے نمبر بنالیں۔ ساعتوں / کواکب کے منسوبی نمبر یوں ہیں۔

## کواکب اور منسوبی اعداد

شمس 4-1-0

قمر 7-2

مشتری 3

عطارد 5

زہرہ 6

زحل 8

انعامی سکیموں کے رسیا افراد میری کتاب 'بانڈ ریس اور لاٹری' کے نمبر ضرور پڑھیں۔ اس میں کافی تفصیل سے اس موضوع پر بحث کی گئی ہے۔ اعداد، ساعتوں، نجوم، جفر، رمل، فالنامہ اور استخارہ، وغیرہ کے ذریعے کامیابی کے کئی ایک لاجواب قواعد تحریر کئے گئے ہیں۔

## کواکب و بروج

ہر کوکب ایک یا زائد بروج سے منسوب کیا جاتا ہے۔ ذیل میں مختصراً اس کو بیان کیا گیا ہے۔

حمل، عقرب مریخ

ثور، میزان زہرہ

جوزا، سنبلہ عطارد

سرطان قمر

اسد سورج

قوس، حوت مشتری

جدی، دلو زحل

# منسوبات ساعات

ساعتوں کی منسوبات کو جانے بغیر آپ اس علم کو حقیقی معنوں میں نہیں سمجھ سکتے۔ کسی سوال کا جواب ہو یا کوئی روزمرہ امر یا فرد کی شخصیت کا جائزہ۔ ہر امر کے لیے ساعتوں کے منسوبات پر مضبوط گرفت ضروری ہے۔ سو ذیل میں ہر کوکب / ساعت کے منسوبات تفصیل سے بیان کر دیئے گئے ہیں۔

**شمس:**

ذات، روح، عمومی صحت، آنکھیں دل دوران خون، طاقت، عزت، عمومی خوشحالی، حرارت، روشنی، بادشاہ، شاہی خاندان اور طبقہ امراء اور امراء کا خاندان، حاکم و بادشاہ وقت اور اعلیٰ حکام سے تعلقات اور مراعات، باپ، اختیار اور صاحب اختیار، حکومتی ادارے اور بڑی فرمیں، ہتھیار، سونا، جنگلات۔

**قمر:**

جذبات و احساسات، دماغی صلاحیتیں، اچھی شہرت اور نام، دولت، گھریلو زندگی،

عورتوں سے تعلقات، گھریلو ملازم، روزمرہ زندگی، بیوی، والدہ، نوکرانی، جوان عورتیں، سفر، چھوٹے پیمانے پر تجارتی تفریحی ادارے اور مختلف مقام مثلاً سنیما گھر اور شراب خانے وغیرہ، مائع اشیاء جیسے پانی اور الکحل وغیرہ، چاندی۔

## عطارد:

ذہانت، عقل و دانش، قوت اظہار، تعلیم، حساب، علم نجوم، اخبارات، ذرائع آمدورفت اور نشرواشاعت، اخبارات، رسائل، کتب، ریلوے، فون وغیرہ۔ پیامبر، روزمرہ سفر، تجارت اور سیاست میں درمیانے فرد کا کردار یعنی ایجنٹ، دوست، لکھاری، شاعر، استاد۔

## زہرہ:

حسن، جوانی، خوبصورتی، عیش و عشرت، شعر و شاعری، رقص، ناچ گانا، سیر و تفریح، محبوبہ، نوجوان عورتیں، جوا، ریس اور ایسے دیگر ذرائع سے آمدنی، بیوی، شادی، عشق، جنسی معاملات، زیورات، گھریلو خوشیاں، گھریلو تعلقات، خوشبویات، عورتوں کے استعمال کی اشیاء، پھول۔

## مریخ:

قوت ہمت، شجاعت، غصہ، خواہشات، حیوانی جبلت، قوت برداشت اور مستقل مزاجی، ایسے کھیل جن میں جسمانی طاقت کی ضرورت ہو۔ انجینئرنگ، سرجری، اوزار، ہتھیار اور ان کا استعمال، قدیم ہتھیار مثلاً تلوار، تیر وغیرہ، آتشگیر مادہ اور ایسا ہی دوسرا سامان، ناگوار بو دینے والی اشیاء، بنجر زمین، فوج، سپہ سالار، بھائی، دشمن، امراض۔

## مشتری:

مذہب اور مذہبی معاملات، مسجد، چرچ، مندر وغیرہ انصاف، دولت، شہرت، کامیابی، روپے کا لین دین، جج، عالم دین اور دیگر صاحب حیثیت لوگ، آزادی، قانونی معاملات، تعلیم واس کا حقیقی حصول، عقل و دانش، بیٹے، بنک اور کاروباری ادارے۔

## زحل:

زندگی، موت، غربت، تنگ دستی، امراض، تاخیر، التواء، رکاوٹیں مشکلات، علیحدگی، سخت اور راست منصف، ثابت قدمی، بربادی، قسمت، بیرونی زبانوں میں مہارت، زمین، زراعت، معدنیات اور زمین کے اندر سے نکلنے والی دوسری اشیاء جیسے تیل وغیرہ اور گندے غلیظ مقامات، قید خانے، چور، نوکر، خدمت گار، ملازم، بہت بوڑھے اور تجربہ کار افراد۔

# اسم مولود

## بلحاظ ساعت

علم نجوم ہو یا علم اعداد ہو ہر دو میں مولود کا نام رکھنے کا خاص طریقہ ہے۔ ان دونوں کی طرح علم ساعت میں بھی مولود کا نام رکھنے کا ایک سادہ اور دلچسپ طریقہ ہے۔ جس کو پہلی دفعہ بیان کیا جارہا ہے۔ درج ذیل جدول دیکھیں اس میں ہر کوکب سے منسوب حروف بیان کیے گئے ہیں۔

آپ کو بس اتنا کرنا ہے کہ مولود جس ساعت میں پیدا ہوا اس ساعت سے منسوب حرف سے اس کے نام رکھ لیں۔

## جدول منسوبہ حروف کوکب

شمس - م، ن، س، ع۔

قمر - ذ، ض، ظ، غ۔

مریخ - ط، ی، ک، ل۔

عطارد - ش، ت، ث، خ۔

زہرہ - ف، ص، ق، ر۔

مشتری - ہ، و، ز، ح۔

زحل - ا، ب، ج، د۔

مثلاً کوئی بچہ ساعت شمس میں پیدا ہوا ہے تو اس کا نام حروف، م، ن، س، اور ح میں سے کسی ایک حرف سے رکھا جا سکتا ہے۔ اور اگر تھوڑی سی باریکی میں جائیں اور محنت کریں تو درج ذیل جدول سے دیکھیں اس میں حروف کی عنصری کیفیت اور سعد و نحس کو کب کی تقسیم دی گئی ہے۔

## جدول عناصر

| عنصر | سعد | نحس |
|---|---|---|
| آتشی | اہ طم | ف ش ذ |
| خاکی | وی ص ت | ب ن ض |
| بادی | ک س ق ث | ج ز ظ |
| آبی | دح ل ع | ر خ غ |

زیادہ بہتر ہو گا کہ مولود کا نام رکھتے ہوئے حروف کی سعادت و نحوست کو بھی سامنے رکھا جائے اور سعد حروف سے نام استخراج کرنے کی کوشش کی جائے۔

# اسم مولود

## بلحاظ ساعت و عدد

خوب سے خوب تر کی تلاش فرد کو کبھی آرام سے بیٹھنے نہیں دیتی۔ اکثر شائقین فن مندرجہ بالا طریقے کی سادگی کو پسند نہیں کرتے اور قدرے مشکل کلیہ تلاش کرتے نظر آتے ہیں۔ سو یہاں زیادہ مشکل تو نہیں البتہ ایک ایسا قاعدہ اسم مولود کے سلسلے میں بیان کر رہا ہوں۔ جس میں ساعت کے ساتھ ساتھ علم اعداد سے بھی مدد لی گئی ہے۔ تاہم اس کے لیے آپ کو علم اعداد پر عبور حاصل ہونا چاہیے۔

سو اس سلسلے میں پہلے چند امور کی وضاحت کر دوں۔ ہر کوکب کو ایک عدد سے منسوب کیا جاتا ہے مثلاً :-

شمس 1'4

قمر 2'7

مریخ 9

عطارد 5

مشتری 3

زہرہ 6

زحل 8 سے منسوب ہے۔

فرض کریں کوئی بچہ 2-6-1992 کو پیدا ہوا۔ اس کا پیدائشی عدد 2 ہے۔

29= 2 +6 + 1 +9 +9 +2

9+ 2 = 1 1 = 1+ 1 = 2 پیدائشی عدد۔

اب اگر پیدائشی عدد، ساعت، اور نام کے پہلے حرف میں باہم ربط اور دوستانہ تعلق ہو تو ایسا نام سب سے بہترین ہو گا۔ علم اعداد سے نام کیسے رکھا جاتا ہے۔ اس کا ایک مکمل طریقہ کار ہے۔ اس بارے میں یہاں صرف اشارہ دیا گیا ہے۔ مکمل طریقہ کار کے لیے علم اعداد پر میری تحریر کردہ دوسری کتب پڑھیں۔

# کوکبی اثرات

اب جبکہ آپ ساعات معلوم کرنے کے طریقہ کار کو جان چکے ہیں۔ تو یہ بات بھی آپ نے دیکھی ہو گی کہ ہر دن اور رات پہلے ایک کوکب کی حکمرانی کے زیر اثر اور پھر ہر ساعت بھی کسی نہ کسی کوکب کے زیر اثر ہے۔

وہ کوکب جو دن رات کا حاکم ہوتا ہے اہم ہوتا اور تمام دن رات اسکے اثرات جاری رہتے ہیں اور قوی ہوتے ہیں۔ جبکہ وہ کوکب جو ساعت کا حاکم ہو، گو اپنے اثرات کا اظہار تو کرتا ہے۔ مگر اس کے اثرات حاکم کوکب یعنی حاکم دن کے اثرات سے قوی تر نہیں ہوتے بلکہ اس کے زیر اثر ہوتے ہیں۔ اور جب ہم کسی ساعت سے کوئی حکم لگاتے ہیں تو ہمیں اول دن اور دوم حاکم ساعت کو دیکھنا چاہئیے۔ ان کا باہم تعلق متعلقہ وقت کی سعادت و نحوست قائم کرتا ہے۔ اور اس سعادت یا نحوست میں اضافہ یا کمی وغیرہ کا باعث بنتا ہے۔

## کوکبی حالت و ساعات

کسی بھی کوکب کی حتمی طاقت کا اندازہ لگانے کے لیے یہ امر بہت طاقتور ثابت ہوتا

ہے کہ زیر بحث کوکب کی فلکی پوزیشن کیا ہے۔ وہ کوکب جو اپنے شرف میں اور استقامت میں ہوتے ہیں وہ طاقتور اور جو ہبوط یا رجعت میں ہوتے ہیں وہ کمزور ہوتے ہیں۔

## نظرات

اسی طرح کسی خاص دن کواکب کے مابین جو نظرات بن رہی ہوتی ہیں وہ بھی ان کے حتمی احکام پر اثر انداز ہوتی ہیں۔ ان باتوں کو ہمیشہ ذہن میں رکھیں۔ آہستہ آہستہ تجربے کے ساتھ آپ ان کو استعمال کرنا سیکھ جائیں گے۔

# صدقہ

کسی مشکل ، پریشانی ، خرابی صحت اور ایسے ہی دوسرے مسائل کا ایک حل صدقے میں بھی پوشیدہ ہے۔ ایسے ہی کسی مسئلے میں ساعت کو دیکھیں کون سی ساعت جاری ہے۔ اس کے مطابق صدقہ سائل کو بتائیں۔

قمر : چاول ، دہی ، دودھ ، مصری ، سفید چنے ، سفید کپڑا یا سفید رنگ کا جانور یا پرندہ۔

شمس : سونے کے رنگ سے ملتے رنگ کی اشیاء اور کپڑا مثل گندم ، دال چنا ، ہلدی ، دال مسور ، تانبا ، سنہرے رنگ کا کپڑا یا جانور یا پرندہ۔

عطارد : مونگ ، کانسی ، گھی ، لوبیا ، مصری ، کپڑا ، سبز رنگ کا جانور یا پرندہ۔

زہرہ : باسمتی چاول ، چینی ، دودھ ، دہی ، زہرہ کے رنگ کی تمام اشیاء سرخ رنگ کا کپڑا ، جانور یا پرندہ۔

مریخ : وہ تمام اشیاء جو سرخ یا سرخی مائل ہوں۔ مثل گندم ، دال مسور ، گڑ ، سرخ پھول ، سرخ رنگ کا کپڑا یا سرخ رنگ کا جانور یا پرندہ۔

مشتری : سفید یا پیلے رنگ کی اشیاء۔ ان ہی رنگوں کا کپڑا ، جانور یا پرندہ۔

زحل: کالے رنگ کی اشیاء مثل کالے چنے، ماش سیاہ، نمک سیاہ۔ اس رنگ کا کپڑا، جانور یا پرندہ۔

# طلسم ساعات

عملی زندگی میں مختلف لوگ مسائل کے حل کے لیے روحانی مدد کے طالب بھی ہوتے ہیں۔ یوں یہ اپنی جگہ الگ شعبہ ہے اور اس پر الگ سے کئی ایک کتب تحریر کر چکا ہوں۔ تاہم یہاں ہر ستارے کا طلسم تحریر کر رہا ہوں جو آپ متعلقہ فرد کو استعمال کے لیے تجویز کر سکتے ہیں۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ جو فرد جس کو بھی ساعت میں پیدا ہوا ہے اور اگر وقت معلوم نہیں تو پھر جس ساعت میں اس نے سوال کیا ہے اس ساعت کے منسوبی کوکب سے متعلق طلسم اس ہی ساعت میں جبکہ متعلقہ کوکب ہر طرح سے معد اور طاقتور ہو تحریر کر کے دیں تو سائل کی دلی تمنا پوری ہو گی۔ اس طلسم کو چاندی یا سونے پر کندہ کر کے بھی مستقل طور پر استعمال میں لایا جا سکتا ہے۔

**طلسم ساعت شمس**

| | | |
|---|---|---|
| 6 | 1 | 8 |
| 7 | 5 | 3 |
| 2 | 9 | 4 |

### طلسم ساعت قمر

| | | |
|---|---|---|
| 7 | 2 | 9 |
| 8 | 6 | 4 |
| 3 | 10 | 5 |

### طلسم ساعت مریخ

| | | |
|---|---|---|
| 8 | 3 | 10 |
| 9 | 7 | 5 |
| 4 | 11 | 6 |

### طلسم ساعت زہرہ

| | | |
|---|---|---|
| 11 | 6 | 13 |
| 12 | 10 | 8 |
| 7 | 14 | 9 |

### طلسم ساعت عطارد

| | | |
|---|---|---|
| 9 | 4 | 11 |
| 10 | 8 | 6 |
| 5 | 12 | 7 |

### طلسم ساعت مشتری

| | | |
|---|---|---|
| 10 | 5 | 12 |
| 11 | 9 | 7 |
| 6 | 13 | 8 |

### طلسم ساعت زحل

| | | |
|---|---|---|
| 12 | 7 | 14 |
| 13 | 11 | 9 |
| 8 | 15 | 10 |

راہنمائے عملیات ہر ماہ شائع ہوتا ہے۔ اس سے فائدہ اٹھانے کے لیے آج ہی کاپی طلب کریں۔

**جواب طلب امور کے لیے جوابی لفافہ ارسال کریں ورنہ جواب سے معذرت**

عملیات' نجوم' روحانیات' جفر' پامسٹری' حاضرات' ہپناٹزم' پتھر' نقوش' الواح' اعداد' نفس' رمل' تقویم' ساعات' تسخیر' زکات' خواب' تل شناسی' مقناطیسی قوت' مراقبہ' ماہانہ حالات' سیاسی حالات' کوکبی نظرات' روزانہ تقویم' یونانی اور ہندی نجومی حسابات' بزرگوں کے حالات اور بہت سے دوسرے امور ہر ماہ اس میں زیر بحث آتے ہیں۔

قیمت 55 روپے

## خالد روحانی جنتری

ہر **سال** شائع ہوتی ہے

قیمت 20روپے

## راہنمائے عملیات

ہر **ماہ** شائع ہوتا ہے

راہنمائے عملیات ہر ماہ شائع ہوتا ہے۔ اس سے فائدہ اٹھانے کے لیے آج ہی کاپی طلب کریں۔

# روحانی خدمات وزائچہ جات

## بچے کا نام

علم نجوم کی روشنی میں بچے کا نام استخراج کروا کر آپ اپنے بچے کو کواکب کے نحس اثرات سے محفوظ اور سعد اثرات کے تحت کر سکتے ہیں۔ فیس ۲۰۰ روپے۔

## پتھر اور جواہرات

خوش قسمتی کا پتھر کون سا ہے؟ کس پتھر کا استعمال آپ کے لیے موزوں ہے؟ فیس ۲۰۰ روپے۔

## انگوٹھیاں

کاروبار اور تجارت میں اضافے، رزق میں برکت، حصول روزگار، حصول اولاد، تسخیر، رجوع خلائق، شادی، محبت، صحت، خصوصی امراض، سحر، جادو، مقدمے میں کامیابی وغیرہ کے لیے آپ ادارے کی تیار کردہ خصوصی انگوٹھی حاصل کر سکتے ہیں۔ ہدیہ ۴۵۰ روپے (ڈاک خرچ ۲۵ روپے)

## نقش/لوح قمر

ہر ماہ شرف قمر کے مبارک موقع پر مختلف مقاصد کے حصول کے لیے خصوصی نقوش اور الواح قمر تیار کی جاتی ہیں جو اپنی مثال آپ ہیں۔ آپ بھی اپنے مقاصد کے حصول کے لیے رجوع کریں۔ کاغذ پر نقش کا ہدیہ 300 روپے چاندی پر 900 روپے۔

## لوح خوش قسمتی

خاص کوکبی حالتوں یعنی کواکب کی سعد نظرات، شرف، اوج اور بعض خاص یوگ بننے کے اوقات میں لوح خوش قسمتی تیار کی جاتی ہے۔ ہدیہ ۱۰۰۰ روپے

## طلسم تسخیر و حاجت

یہ ایک خاص روحانی و عملیاتی طریقہ کار کے تحت تیار کی جاتی ہے۔ آپ بھی رزق، دولت، شادی، تسخیر مطلوب، تسخیر خلق، حصول مدد، انعامی بانڈ، تسخیر دشمن، حصول اولاد، صحت، جادو و سحر سے حفاظت، حفظ و امان یا کسی بھی مطلب کے لیے یہ خصوصی عمل تیار کروا سکتے ہیں۔ ہدیہ ۳۵۹۹ روپے۔ کوائف نام معہ نام والدہ، تاریخ پیدائش، وقت پیدائش، مقام پیدائش، درپیش مسئلہ۔

| | |
|---|---|
| راہنمائے عملیات (ماہنامہ) | 20 روپے |
| خزینہ اعداد | 50 روپے |
| روحانی مشورے | 38 روپے |
| مستحصلہ قادر الکلام | 50 روپے |
| بانڈ ریس لاٹری کے نمبر | 100 روپے |
| 10 سالہ جنتری | 115 روپے |
| خالد روحانی جنتری (امسال) | 55 روپے |
| علم الحروف | 100 روپے |
| ساعات حقیقی | 90 روپے |
| اسباق دست شناسی | 60 روپے |
| تن شناسی | 50 روپے |

## وقت ملاقات

شام 5 تا 8 رات صرف

# خالد اسحاق راٹھور کی طبع و زیر طبع کتب

| کتاب | قیمت |
|---|---|
| راہنمائے عملیات (ماہنامہ) ہر ماہ شائع ہوتا ہے | 20 روپے |
| خالد روحانی جنتری | 55 روپے |
| روحانی مشورے | 38 روپے |
| علم الحروف | 100 روپے |
| راہنمائے عملیات | -- |
| اصول و قواعد عملیات | |
| اسماء الحسنیٰ | |
| نبی ﷺ کے وظائف | |
| قاموس الجفر | |
| جفر جامع | |
| راہنمائے [illegible] شناسی | 50 روپے |
| بانی دست شناسی | 60 روپے |
| عملی پامسٹری | |
| راہنمائے دست شناسی | |
| آسٹرو پامسٹری | |
| ساعات حقیقی | 90 روپے |
| خزینۂ اعداد | 50 روپے |
| علم اعداد حقیقی | |
| خالد نجوم | |
| قاموس نجوم | |
| راہنمائے نجوم | |

| کتاب | قیمت |
|---|---|
| عملی نجوم | |
| ازدواجی نجوم | |
| طبی نجوم | |
| ۱۰ سالہ جنتری ۲۰۰۰ تا ۲۰۱۰ء | 115 روپے |
| سیاسی راہنماؤں کے زائچے | |
| پاکستان کا مستقبل | |
| طب اور رسول ﷺ | |
| قرآن اور طب | |
| خالد جامع العلوم مخفی | |
| تاش کے ۵۲ کارڈ | |
| خالد رمل | |
| طلسمی جواہرات | |
| مراقبہ | |
| خوابوں کی تعبیر | |
| طلسمات زہرہ | |
| پامسٹری، جنس اور جدید نفسیات | |
| مستند قادر الکلام | 50 روپے |
| خالد قیافے | |
| بائیوردم | |
| Numbers + Computers | |
| چاند ریس اور لاٹری کے نمبر | 100 روپے |
| تل بینی | زیر طبع |

کتب کی تازہ فہرست مفت حاصل کرنے کے لیے خط لکھیں

# سوالوں کے جواب

## ضمیر

اس کتاب میں کسی دوسری جگہ بلحاظ عنوان سوالوں کے جواب معلوم کرنے کا طریقہ بیان کر دیا گیا ہے۔ یہاں گو یہی موضوع زیر بحث ہے مگر ایک نسبتاً زیادہ بہتر طریقہ کار کے تحت یہ امر زیر بحث آیا ہے۔ اس باب میں دو باتوں کا خاص خیال رکھا گیا ہے۔

(۱) صرف ایک ساعت یا کوکب کے مد نظر حکم بیان کرنے کی بجائے ساعت اکبر اور ساعت اصغر کے تعلق کو خصوصی طور پر مد نظر رکھا گیا ہے۔

(۲) دوسرا قابل ذکر امر یہ ہے کہ یہاں زیر بحث آنے والے زیادہ تر سوال ایسے ہیں جو ان ساعتوں میں عموماً سائل پوچھتے ہیں۔ دوسرے لفظوں میں سائل کا ضمیر آپ کچھ تجربہ ہونے کے بعد پڑھ سکتے ہیں۔ یہاں یہ کہا جائے کہ ساعتوں سے جواب دینے کا موزوں ترین طریقہ یہی ہے تو کچھ غلط نہ ہوگا۔ جوں جوں آپ کا تجربہ اس علم میں بڑھے گا۔ احکام کو سمجھنے کی صلاحیت پیدا ہوتی جائے گی اور آخر کار آپ اس شعبے میں مہارت تامہ حاصل کر سکیں گے۔ میری دعائیں آپ کے ساتھ ہیں۔

# شمس کی ساعت اکبر میں سوال جواب

## شمس /شمس

☆ سوال اگر لڑائی جھگڑے سے متعلق ہو تو کہو فساد کو نہ بڑھاؤ۔ فائدہ نہ ہوگا۔

☆ رشتے داروں سے تعلقات کا سوال ہو تو ان سے تکلیف ہوگی۔

☆ سوال اگر صحت کے بارے میں ہو تو کہو درد اور تکلیف دینے والے امراض سر درد کان درد اور پیشاب سے متعلق امراض ہو سکتے ہیں۔

## شمس /قمر

☆ سوال اگر کاروبار کا ہو تو کہو کاروبار ترقی کرے گا اور ایسی کامیابی ہوگی جس کی توقع نہ ہو گی۔

☆ سوال اگر بڑے لوگوں یا حاکم یا کسی افسر سے کام کے متعلق یا اس سے فائدے کے متعلق ہو تو کہو ہاں کامیابی ہوگی۔

☆ سوال اگر صحت کا ہو تو کہو محتاط رہو آنکھوں کے امراض سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔

☆ سوال اگر نیا کام شروع کرنے کا ہو تو کہو کامیابی ہوگی۔

☆ سوال عورت کا ہو تو کہو محتاط رہو۔ عورت وجہ تکلیف و مسائل ہو سکتی ہے۔

## شمس /مریخ

☆ سوال اگر مال کا ہو تو کہو ضائع ہوگا۔

☆ ادھار واپس نہ ملے گا

☆ چوری کا سوال ہو تو مکمل برآمدگی نہ ہوگی۔ مال چور لے جائیں گے۔ صرف برائے

نام بر آمدگی کا امکان ہے۔

☆ صحت کا سوال ہو تو جوڑوں کے امراض ' شدید درد اور بخار جیسے امراض ہوں۔

☆ مقابلے یا جھگڑے کا سوال ہو تو کہو محتاط رہو اس کے بڑھنے کا بہت زیادہ امکان ہے۔

☆ سوال کسی رشتے دار کی بہتری کے متعلق ہو تو کہو تمھارے ذریعے اس کا کام ہونا ممکن نہیں۔

## شمس /مشتری

☆ سوال اگر حصول علم کا ہو تو کہو ہاں علم میں اضافہ' امتحان میں کامیابی اور ذہانت میں اضافہ ہوگا۔

☆ سوال حصول فوائد کا ہو تو کہو ہاں ' ایسا اللہ کے فضل سے ضرور ہوگا۔

☆ سوال نوکری کا ہو تو کہو اچھی نوکری کے لیے کوشش کرو۔ مل جائے گی۔

☆ سوال کسی سے مدد یا کام کا ہو تو کہو۔ دوستوں کے ذریعے کوشش کرو۔ کامیابی ہوگی۔

☆ سوال اولاد کا ہو تو کہو ہاں اولاد ہوگی۔ زیادہ امکان اولاد نرینہ کا ہوگا۔

☆ سوال اگر حکام بالا کے تعاون و مدد کا ہو تو کہو وہ آپ کی طرف داری کریں گے۔

## شمس /زحل

☆ سوال اگر جائداد کا ہو تو کہو نئی نہ خریدو۔ اس کے بیچنے کا سوال ہو تو کہو پوری قیمت پر نہ فروخت ہوگی۔

☆ سوال مقابلے کا ہو تو کہو دشمن کامیاب ہو۔ مخالفت میں اضافہ ہو۔

☆ سوال بچے کا ہو تو کہو اس کو ابھی صحت نہ ہوگی۔ اس کا علاج توجہ سے مکمل کرو۔

☆ سوال اپنی صحت کا ہو تو کہو مزمن مرض کا شکار ہو اور طویل علاج ہی صحت لائے گا۔

☆ سوال عمومی صحت کا ہو تو جسمانی امراض ' بے چینی اور عمومی نحوست جاری رہے گی۔

☆ سوال سفر کا ہو تو کہو محتاط رہو حادثے کا قوی امکان ہے یا سخت پریشانی ہو۔

## شمس / عطارد

☆ سوال صحت کا ہو تو کہو، صحت متاثر ہو گی، عجب خوف بے چینی اور پریشانی سے واسطہ رہے گا۔

☆ سوال اگر صاحب اقتدار یا مالک یا حکومت یا افسر یا وزیر یا جج سے متعلق ہو تو کہو وہ مخالفت پر کمربستہ رہیں گے۔

☆ سوال دوستوں کے مخلص ہونے کا ہو تو کہو۔ نہیں۔ ان پر اعتبار نہ کرو۔ ان سے مخالفت کا خطرہ ہے۔

☆ سوال عزت وقار کا ہو تو کہو۔ رسک والے کام نہ کرو۔ وقار خاک میں مل جائے گا۔

☆ سوال بچوں کا ہو تو کہو ان سے سوائے تکلیف کے کچھ حاصل نہ ہو گا۔

## شمس / زہرہ

☆ سوال اگر حصول صحت کا ہو تو کہو افاقہ ہو گا۔

☆ سوال شادی یا منگنی کے بارے ہو تو کہو ہاں شادی و منگنی وغیرہ ہو جائے گی۔

☆ سوال حصول معشوق کا ہو تو مثبت جواب دو۔

☆ سوال عمومی خوشحالی کا ہو تو کہو اللہ کے فضل سے اچھے دن دیکھو گے۔

☆ سوال اگر عزت وو قار کا ہو تو کہو۔ ہاں یہ وقت اچھا ہے اور توقع پوری ہو گی۔

# قمر کی ساعت اکبر میں سوال جواب

## قمر / قمر

☆ رہائش کی تبدیلی کا سوال ہو تو کہو نئی جگہ مناسب رہے گی۔

☆ سوال بچے کی پیدائش یعنی اولاد کا ہو تو کہو اللہ کا فضل ہو گا۔

☆ سوال خواہش یا تکمیل امید کا ہو تو کہو ہاں پوری ہو گی۔

☆ سوال عمومی خوش قسمتی کا ہو تو کہو ہاں اچھا وقت ہے اور کامیابی کا حصول ہو گا۔

☆ سوال شادی کے بارے میں ہو تو کہو رشتہ ہو جائے گا یا کہو شادی ہو جائے گی یعنی جیسا بھی سوال ہو۔

☆ کسی پبلک عہدے کا سوال ہو تو کہو ہاں حاصل ہو گا۔

## قمر / مریخ

☆ سوال جائداد کا ہو تو کہو ضائع اور بے مصرف خرچ ہو جائے گی۔

☆ سوال ازدواجی تعلقات کا ہو تو کہو ٹھیک نہ ہوں گے فساد بڑھے گا۔

☆ سوال حصول معشوق کا ہو تو کہو آسودگی سے مطلب حاصل نہ ہو گا۔ زبردستی کرنی پڑے گی۔

☆ سوال جھگڑے یا مقدمے کا ہو تو کہو صلح کرنا زیادہ بہتر ہے ورنہ وقت اور مال برباد ہو یا مقدمہ حسب منشا نتائج نہ لائے۔ جھگڑے سے نقصان کا خطرہ ہو۔

☆ سوال شریک یا کسی فرد سے تعلقات بہتر ہونے کا ہو تو کہو اس کا ابھی امکان نہیں۔

## قمر / مشتری

☆ حصول آسائشات کا سوال ہو تو جواب دو عمدہ ' آرام دے اور با مقدار کثیر ملیں گی۔

☆ اولاد کا سوال ہو تو جواب دیں اللہ کے فضل سے اولاد ہو گی۔ اگر کوئی مرض ہو تو صحت یاب ہو۔

☆ جائداد کا سوال ہو تو اس کے بڑھنے ' اضافے اور ملکیت میں آنے کے اسباب پیدا ہوں گے۔

☆ کھانے کا سوال ہو تو اچھا اور وافر کھانا ملے گا۔

☆ اعلیٰ پوزیشن پر فائز' افسران بالا' امراء اور مالک سے فائدہ حاصل ہو گا۔

## قمر/زحل

☆ حصول دولت کا سوال ہو تو جواب دو ناکامی ہو گی۔ اچھا منافع یا فائدہ لانے والا وقت نہیں ہے۔

☆ دوست کے بارے میں سوال ہو تو کہو یہ تعلق جلد ختم ہو جائے گا۔ دوست سے مراد حاصل نہ ہو گی۔

☆ شریک حیات سے معاملے کا سوال ہو تو کہو دونوں میں اختلاف اور جدائی کا واضح امکان ہے۔

☆ عمومی حالت کا سوال ہو تو کہو دولت کا نقصان' ذہنی پریشانی اور ایسے ہی مسائل سے واسطہ رہے گا۔

## قمر/عطارد

☆ کاروبار کا سوال ہو تو جواب دو اس میں کامیابی ہو گی۔ کاروبار بڑھے گا۔

☆ اگر سوال عشق و محبت کے بارے میں ہو تو کہو ہاں اس میں تمھارا مقدر خوش قسمتی کا اظہار کر رہا ہے۔

☆ حصول دولت کا سوال ہو تو کامیابی کی نوید دو۔

☆ حصول صحت کا سوال ہو تو کہو صحت یابی ہو گی اور امراض دفع ہوں گے۔

☆ سوال بچوں کی کامیابی کا ہو تو کہو۔ یہ بچہ / بچے تیرے نام کو روشن کریں گے۔

## قمر/زہرہ

☆ سوال کچھ بھی ہو بس یہ یاد رکھو وہ جو تن آسان ہیں ان کو کامیابی کا حصول آسان نہ ہو گا۔ تاہم ہر وہ جو جدو جہد کرے گا اس کا ثمر اس کو ضرور متعلقہ شعبے میں کامیابی میں ملے گا۔ یہ ساعتی پوزیشن فرد کو تن آسان بنا دیتی ہے اس حوالے سے بہتر نہیں ہے۔

☆ زندگی کی آسائشات ' جائداد ' مخالفت اور صحت جیسے امور اس وقت اہمیت اختیار کر جائیں گے۔

## قمر/شمس

☆ زیادہ بہتر وقت نہیں ہے۔

☆ صحت کے حوالے سے کچھ مسائل پیدا ہو سکتے ہیں۔

☆ جسم میں ریشے، بخار یا شدید درد جیسے امراض میں اضافہ ہو سکتا ہے۔

☆ متعلقہ امور پر گہری نظر کامیابی کا زینہ ثابت ہو گی۔

# عطارد کی ساعت اکبر میں سوال جواب

## عطارد/عطارد

☆ سوال اگر کاروبار کا ہو تو کہو تم کو کاروبار سے فائدہ ہوگا اور یہ بڑھے پھولے گا۔

☆ سوال اگر روزگار کا ہو تو کہو نوکری کی نسبت کاروبار بہتر رہے گا۔

☆ سوال اگر حصول اولاد کا ہو تو کہو ہاں ہوگی۔

☆ سوال اگر اولاد کی جنس کا ہو تو حتمی جواب نہ دو۔ لڑکا۔ لڑکی کا برابر امکان ہے۔

☆ سوال اگر حصول علم کا ہو تو کہو ہاں تم اعلیٰ تعلیم حاصل کر سکتے ہو۔ امتحان میں کامیاب ہو گے یا جیسا سوال ہو ایسا ہی مثبت جواب دے دو۔

☆ سوال کسی طور افراد خانہ میں اضافے کا ہو تو جواب اچھا دو۔

## عطارد/زہرہ

☆ سوال اگر ازدواجی خوشی کا ہو تو کہو ہاں رشتے، منگنی یا شادی، جیسے بھی حالات ہوں کا امکان ہے۔

☆ سوال اگر اولاد کا ہو تو کہو ہاں تم کو ان سے خوشی حاصل ہوگی۔

☆ سوال اگر اولاد کی پیدائش کا ہو تو مثبت جواب دو۔

☆ سوال اگر حصول علم کا ہو تو کہو ہاں اس شعبے مین تمہیں کامیابی ہوگی۔

☆ سوال اگر تجارت کا ہو تو کہو بلا خوف و خطر کرو کامیاب رہو گے۔

## عطارد/شمس

☆ سوال اگر مقابلے یا دشمنی کا ہو تو کہو اس آگ میں نہ پڑو تمھارے دشمن طاقت ور ہیں

